تبارک الذی بیدہ الملک وھو علی کل شیء قدیر

کلید حب و تسخیر دولت اقبال جاہ و جلال، حل مشکلات و فتحیابی امورات دینی و دنیاوی

# کبریت الاحمر

المعروف بہ

# اعمال سورہ یٰسین

از تالیف لطیف

ابو البشیر جناب عامل حکیم فیروز الدین احمد صاحب کامل غوری منجم و جفار

بپاس خاطر عزیز القدر حکیم آغا رشید احمد غوری سلمہ

الناشر: پیرزادہ سید اشتیاق احمد صاحب

# فہرست مضامین

Scanned by CamScanner

خصوصیات و فضائل | علاج بسورہ الکریم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سُورۂ یٰسین

پوشیدہ جس میں حق نے ہے کی دولتِ لولاک
وُہ سُورۂ یٰسین ہے قلب قرآن پاک
جو بھی ہو دل کی آرزو پوری ہو وُہ کامل
پڑھ صدق دل سے دُور ہو سب گردشِ افلاک

جس طرح ملک کی مرکزی حکومت کے ناظم اعلیٰ کی ہستی معزز تصور کی جاتی ہے یا جیسے جسم انسانی میں دل دیگر اعضائے بدن میں شریف ترین عضو سمجھا جاتا ہے ویسے ہی قرآن العظیم جو تمام دینی و دنیاوی برکات کا سرچشمہ ہے سُورۂ یٰسین اس کا دل ہے اور قلبِ قرآن کے معزز نام سے پکاری جاتی ہے جیسا کہ فرمایا نبی صلعم نے کہ ہر چیز کا دل ہوتا ہے اور قرآن کریم کا دل سُورۂ یٰسین ہے یہ متبرک سُورۃ جس کام کے لیے بھی پڑھی جائے اس کے لئے کافی ہے نیز فرمایا کہ جو اسے محض خوشنودی باری تعالےٰ کے لئے پڑھے اس کے اگلے پچھلے سب گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور اہلِ جنّت میں اس کا شمار ہوتا ہے جس کو فراخی رزق کی ضرورت ہو وہ سات مرتبہ پڑھے۔ چنانچہ اسی کی تائید میں اکثر بندگانِ دین کا قول ہے کہ جو اس پر مداومت کرے

اللہ تعالیٰ ستّر دروازے رزق کے اس پر کھول دیتا ہے۔ صفوۃ الانام حضرت امام شیخ ابو العباس بن علی بونی فرماتے ہیں کہ خدا کا راز قرآن شریف میں اور قرآن کا راز سورۂ یٰسین میں ہے بزرگانِ دین زمانہ قدیم سے اس متبرک سُورۃ کے اوصاف بیان کرتے چلے آئے ہیں دنیا کی وہ ایسی کونسی حاجت ہے جو اس کے ذریعہ سے پوری نہیں ہو سکتی۔ ذاتِ پاک پروردگار نے اس میں ایسے ایسے اوصاف بھرے ہیں جو انسان کے وہم گمان میں بھی نہیں آ سکتے اور پھر لطف یہ کہ اس کی ہر آیت میں فرداً فرداً ذرہ ذرہ جلیل القدر خواص اور منافعہائے کثیر ودیعت فرمائے گئے ہیں کہ جنہیں دیکھ کر لامحالہ یہ کہنا پڑتا ہے کہ

بہ تاب و تواں کس میں یہ طاقت بھلا کیسے — جو وصف بیاں سورۂ یٰسین کر سکے

المختصر ہے فرداً علیٰ نور بے گماں — کامل نہ ہو یقین جسے وہ پڑھ کے دیکھ لے

تسخیر خلائق حُبّ و بغض دینی و دنیاوی جاہ و جلال دولت و مرتبہ غرض جو چاہے انسان اسے بطریق مناسب پڑھ کر حاصل کر سکتا ہے حضور نبی کریم صلعم کا ارشاد ہے کہ جو شخص کسی حاجت کے لئے اسے ایک بار پڑھے حاجت روا ہو۔ کسی نقش پر ایک بار پڑھ کر پھونکیں یا اسے پڑھ کر لکھیں با اثر ہو جائے۔ بانجھ عورت کو کسی چینی کے برتن پر زعفران و گلاب سے لکھ کر پھر گلاب ہی سے دھو کر پلائے بار آور اور اولاد نرینہ جنے۔ محتاج پڑھے غنی ہو جائے۔ بیروزگار پڑھے صاحبِ روزگار ہو۔ اگر رات کو بخلوص نیت پڑھے جنّتی ہو گریختہ کو طلب کرنا ہو تو فوراً واپس آ جائے۔ شوہر و زن کی باہمی ناچاقی دُور ہو۔ مجبورِ محبت جو باوجود سعی بسیار کے شاہدِ مُراد سے ہمکنار نہ ہو سکا ہو پڑھے دلی مُراد پائے مطلوب قدموں میں سر جھکائے۔ کسی مسحور پر پڑھ کر پھونکیں سحر دُور ہو۔ آسیب زدہ پر دم کریں آسیب بھاگ جائے کسی بیمار پر پڑھ کر پھونکیں اللہ تعالیٰ اسے صحت بخشے رات کو بصدق دل پڑھے دین و دنیا کی مشکلیں آسان ہوں اگر اس کا نقش لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں تو وہ ہر آفت سے محفوظ رہے چور پکڑا جائے اور اگر بوقتِ نزع کسی کی جان اٹک جائے تو اس پر سورہ یٰسین شریف تین بار پڑھ کر پھونکیں ؎

جانکنی سے ملی نجات فداً — بات بگڑی بنا گیا کوئی

رُوح آسانی سے فوراً نکل جائے اور مرنے والا عذابِ جاں کنی سے نجات پائے۔

غرض کہاں تک اس کے اوصاف بیان کیے جائیں زبانِ قلم عاجز ہے۔ حاصل کلام یہ کہ جو خوش نصیب اس کا عامل ہو جائے شہنشاہ ہے پھر اسے کسی اور عمل کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ اس ایک ہی عمل کے طفیل وہ مرجع خلائق بن کر شاہانہ زندگی بسر کر سکتا ہے اور موکل اس کے اس قدر فرزانہ رحمدل پاک طینت ہیں کہ جن کی تعریف کے لئے الفاظ نہیں ملتے۔ اب چناں چنیں کو بالائے طاق رکھ کر ہم اس کے متعلق وہ سندات تحریر کرتے ہیں جو بزرگانِ دین سے ہمیں پہنچیں میرا اس پر یقین کامل ہے کہ یہ طریق دعوات و عملیات نہایت درست اور مجرب روزگار ہیں جو کوئی صدق دل سے ان پر عمل کرے گا انشاء اللہ کامیاب ہوگا پس جو اصحاب اس بحرِ زخار میں قدم رکھیں اور گوہر مقصود حاصل کریں وہ اس عاجز کا جس کی بدولت چلہ کشی و دعوات کے دعائے خیر سے فراموش نہ فرمائیں اللہ تعالیٰ انہیں اپنے نیک ارادوں میں کامیاب کرے اور وہ کام جو خدا کے قہر و غضب کا موجب ہیں ان سے بچائے۔ آمین ثم آمین

میری دعا ہے کہ خدا ہم سب کو اپنے اسرار کے سمجھنے اور اپنی اطاعت کی توفیق بخشے اور یاد رکھو اللہ تعالیٰ صاحبِ ایمان لوگوں کو دنیا کی زندگی اور آخرت میں قولِ ثابت کے ساتھ ثابت قدم رکھتا ہے۔

# اسبابِ ناکامی اعمال و قواعدِ کامیابی

پیشتر اس سے کہ شائقین فن اعمال کی خدمت میں سندات دعوات سورۂ یٰسین پیش کی جائیں یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان شکایات جن کا عام رونا ہے کہ اعمال کامیاب نہیں ہوتے پڑھائی میں کچھ نہیں محض ڈھکوسلے ہیں اور اُن بزرگانِ دین پر جو اس فن شریف کے موجد ہیں ناحق پھبتیاں اڑائی جاتی ہیں کی نسبت کچھ عرض کر دیا جائے۔ سو معلوم ہو کہ جو کچھ ان قابلِ تعظیم بزرگوں نے اس فن شریف کی نسبت تحریر فرمایا سو فیصدی درست ہے۔ مگر بقول حضرت فدا لاہوری

ان کو کیا عارضِ جاناں کے تقدس کی خبر<br>
جن کی قسمت میں نہیں حافظِ قرآں ہونا — فدا

طہارت اور پاکیزگی جو اس فن کی شرط اولین ہے اس سے یہ لوگ کوسوں دور پھر ایمان کمزور

طبیعت مشکوک خدا جانے ہو کہ نہ ہو سو ایسے لوگوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ ایسی نعمتیں خلوصِ نیت اور یقین کامل کے بغیر حاصل نہیں ہوا کرتیں۔ یقین کامل ہی کامیابی کی کلید ہے یاد رہے کہ ؎

یقین کامل نہ جب تلک ہو ملا کسی کو بھلا ہے کب کچھ!

یقیں لگاتا ہے پار بیڑے یقیں ہی کرتا عطا ہے سب کچھ

یقیں کو ظلِ ہما کہوں میں کہ فضلِ پروردگار کا اصل

ہو جس کو حاصل اسے دکھاتا ہے اپنے جلوے عجب عجب کچھ

مطابق حدیث ربانی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں بندے کے گمان کے ساتھ ہوں جیسا کہ وہ میرے ساتھ رکھے پس جیسا چاہے گمان رکھے نتیجہ نیک کا نیک اور بد کا بد ہوگا۔ میرے عزیز دوستو! علم روحانی بچوں کا کھیل نہیں بلکہ لوہے کے چنے ہیں اس میں طہارت اور پاکیزگی کے علاوہ اکلِ حلال اور صدقِ مقال کی پابندی نیز حرام و حلال کی امتیاز پرہیز از لہو و لعب اشد ضروری ہے پھر ان سب سے اہم چیز ہے وہ یقین کامل ہے تو اس سے محروم ہوں وہ اس وادی میں قدم نہ رکھیں۔ قطعاً فیض نہ پا سکیں گے۔

اس کے علاوہ کامیابی عمل کے لئے عاملِ کامل کی اجازت کی شرط ہے جو اس زمانہ میں قریب قریب عنقا ہے۔ اگرچہ دنیا ابھی تک بندوں سے خالی نہیں مگر اعمال میں ناکامی کی حقیقی ذمہ داری ایک تو اہل گندم نما جو فروش گروہ پر ہے جو دنیا کو لانہ پیروں کا چوغہ پہن کر شائقین علم الاعمال کی بددلی کا باعث ہو رہا ہے اس لئے کہ جو عمل وہ کسی کو تلقین کرتے ہیں خود اس کے عامل نہیں ہوتے پھر عمل کامیاب ہو تو کیونکر جو صاحب عمل عامل ہیں ان کی کیا بات ہے ان کے ڈھنگ ہی نرالے ہیں۔ ایسے بزرگ اول تو کسی کے آشنا نہیں بنتے اور اگر کسی کی خوش نصیبی سے مہربان ہو کر کچھ بخش دیں تو پھر اس عمل کے پڑھنے والے کی پشت پر چونکہ ان کی روحانی طاقت مددگار رہتی ہے جو یقیناً انہیں عروجِ کامیابی سے ہمکنار کر دیتی ہے بقولیکہ

آہن کہ بپارس آشنا شد        فی الفور بصورت طلا شد

پس اگر روحانیت کا جلوہ دیکھنا منظور ہو تو صاحب روحانیت ہستیوں سے ملو یہ امانت اللہ تعالیٰ نے کچھ ایسے ہی لوگوں کے سپرد کی ہے اور انہیں سے دستیاب ہو سکتی ہے تلاش کرو اگر دل میں تڑپ اور سچی طلب ہے تو ضرور انہیں پا لو گے۔ بقولے ؎ ڈھونڈنے پہ آئے گر انسان تو کیا ملتا نہیں

اس کے علاوہ طالب کے لئے یہ امر ضروری ہے کہ وہ اپنے یقین کو سچا اور ایمان کو اس کے حقائق کے ساتھ مضبوط رکھے اس لئے کہ اعمال کا نتیجہ خلوص نیت کے ساتھ ہے ہر شخص کو اس کی کوشش کا وہی صلہ ملے گا جو اس کی نیت ہوگی اور طالب جو عمل پڑھنا شروع کرے اس کی کامیابی کا پورا پورا یقین رکھے۔

حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ تم میں سے کوئی دعا نہ کرے جب تک کہ اسے اس کی قبولیت کا پورا یقین نہ ہو یعنی اپنے عمل کی درستی پر پورا پورا بھروسہ ہو۔ کامیابی اعمال کا یہی راز خاص ہے۔

پس اگر خوش نصیبی سے ایسا عامل باعمل مل جائے تو اس کی اجازت حاصل کرکے بخلوص دل عمل شروع کریں پھر دیکھیں تو عمل کامیاب کس طرح نہیں ہوتا۔ صاحب ہمت جب کسی بات کا عزم بالجزم کر لیتا ہے تو کامیابی اس کے نزدیک آ جاتی ہے بشرطیکہ وہ کامیابی کے قواعد کا پابند رہے۔

اس کے بعد مہینہ یوم و ساعت کی پابندی ہے جس کے متعلق نہایت بے پرواہی سے کام لیا جاتا ہے۔ کتابوں اور زبانی بھی عام طور پر عروج ماہ اور نوچندی جمعرات کی تاکید ہوتی ہے۔ مگر یہ بتلایا نہیں جاتا کہ عروج یا نوچندی کس ماہ کی جبکہ ہر ماہ مختلف تاثرات کا حامل ہوتا ہے جیسی کہ ان کی تین اقسام ہیں یعنی منقلب ثابت اور ذوجسدین۔ ایسے ہی اوقات ایام ہفتہ کی پابندی جس کا بہت کم خیال رکھا جاتا ہے حالانکہ کامیابی اعمال کے لئے ان کی پابندی بھی نہایت ضروری ہے اور ناکامی عمل کے اسباب میں سے یہ بھی ایک خاص سبب ہے پھر اس کے علاوہ متقدمین نے ہر ماہ کے تین حصے کر کے ہر حصہ خاص خاص اعمال و نقوش کے لئے مخصوص کیا ہے جن کی پابندی بھی اشد ضروری ہے علاوہ ازیں پھر کسی میں جلالی کسی میں جمالی ہے۔ قمر کے اور ظلمت و ظلمت کی پابندی ان کے علاوہ ہے جو تمام امور عالم میں دخیل ہے ہر ماہ اس کا بارہ بروج اور ۲۸ منازل میں دورہ کچھ معنی رکھتا ہے جس کے متعلق یہ حکم اٹل ہے کہ قمر جس برج یا منزل میں ہو اس کے مزاج کے مطابق عمل ہو تو نتیجہ حسب مراد ہوگا۔ علاوہ ازیں قمر کے متعلق یہ امر خاص طور پر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ یہ ہر قمری ماہ کی ساتویں سے ۲۱ویں تاریخ تک زائد النور اور باقی ایام میں ناقص النور ہوتا ہے۔ زائد النور ہو تو نیک امور اور ناقص النور حالت میں بد امور کے لئے موزوں ہوتا ہے۔

اب آپ ہی انصاف کریں کہ یہ جو چند موٹی موٹی پابندیاں متعلقہ اعمال تحریر کی گئیں اگر ان کو مدِ نظر نہ رکھا جائے تو اعمال میں کامیابی کی کیا امید ہو سکتی ہے ذیل میں چند ہدایات متعلقہ اوقات اعمال تحریر کی جاتی ہیں اگر شائقین نے ان پر عمل کیا تو انشاءاللہ ان کی محنت اکارت نہ جائے گی اور بفضل اللہ سو فیصدی کامیاب رہیں گے۔

عمل حب و تسخیر خوشنودی حکّام، ملازمت، تجارت، خرید و فروخت، زراعت وغیرہ نیک امور کے لئے ہو تو ساعت آفتاب مشتری یا زہرہ میں کریں خصوصاً جبکہ آفتاب برج شرف میں ہو یا بروج ثابت یعنی برج ثور (جیٹھ) اسد (بھادوں) یا دلو (پھاگن) میں ہو۔ بروج ذوجسدین میں سے برج جوزا (ہاڑ) بے اثر ہے باقی سنبلہ (اسوج) قوس (پوہ) اور حوت (چیت) نصف اثر کے مالک ہیں لیکن بروج منقلب یعنی سرطان (ساون) میزان (کتک) اور جدی (ماگھ) ہر قسم کے اعمال کے لئے نہایت ناقص ہیں ان اعمال کی تاثیر الٹ ظاہر ہوتی ہے جو عامل کو سخت پریشان کر دیتی ہے (یاد رہے یہ پابندیٔ اوقات بحساب ہندی ہے)۔

اب ذیل میں شائقین علم الاعمال کی تسہیل یادداشت کے لئے قواعد ایام ہفتہ و ماہ نظم میں تحریر کئے جاتے ہیں جنہیں زبانی یاد کر لینا چاہئے:-

## پابندیٔ ایام ہفتہ و ماہ

یہ جو کہہ رہے ہیں نہیں اثر عمل و نقوش میں اب رہا — زہ ایام ذیل کا امتحاں کبھی کر کے دیکھ تو لیں ذرا
یکشنبہ ساعت شمس میں ہو عمل شفائے مریض کا — یا زباں بندی نظر قبولی و قتل دشمن ناسزا
ہو دوشنبہ رزق و شفا عطا و حبت عشق و وصال کا — ہو سہ شنبہ بغض و زباں بندی جدائی اور مقابلہ
ہو چہارشنبہ محبتِ عشق و زیاں حصول مراد کا — پنجشنبہ رزق و مراتب علم و تجارت عشق و وصال کا
جمعہ عشق و لطف مجامعت یا نکاح متاع یا حصول زر — ہو لیے شنبہ کا عمل اگر مباحثہ قتل دشمن پر خطر
ہیں علاوہ اس کے ہر ایک ماہ کے تین عشرے بالیقیں — تو سمجھ کشائش رزق و بہر فتوح عشرۂ اوّلیں

عشرۂ دوم بہرِ محبت و عشق اور تسخیر سے ہے
عشرۂ سوم کا عمل عداوت و بغض کی تدبیر ہے

اس میں سمجھنے کے قابل بات یہ ہے کہ ان ہر سہ عشرات میں جب وہ مقررہ ایام آئیں تو عمل کریں پھر کیا مجال جو اعمال میں اثر پیدا نہ ہو اور محنت اکارت جائے۔

# ہدایتِ خاص متعلقہ اعمال سورہ یٰسین

شائقین دعوات و اعمال سورہ یٰسین شریف کو سب سے اول چاہیئے کہ وہ سورہ یٰسین کو باصحت تمام بامعنی حفظ کریں اور کسی قابل مولوی یا حافظِ قرآن کو سنا کر اس کی تصحیح کرالیں علاوہ ازیں اس کے اندر بعض بعض حصوں میں جو آیاتِ قرآنی یا دعائیں پڑھنے کی ہیں ان کو بھی بامعنی زبانی یاد کرلیں اور کسی کو سنا کر تصحیح کرالیں تاکہ عمل میں احتمالِ غلطی نہ رہے۔ پھر پڑھنے کے لئے جگہ مُصفیٰ اور خلوت کی جہاں غیر کا گزر نہ ہو مخصوص کریں خصوصاً حاملہ و حائضہ کا سایہ نہ پڑے۔ اسے بخورات سلگا کر معطر کریں بلکہ مناسب تو یہ ہے کہ وہاں ہر وقت خوشبویات مثل عود و لوبان کے سُلگتی رہیں جو مؤکلین کی خوشنودی اور دعوات کے کامیاب ہونے کا سبب خاص ہے پھر پڑھنے کے لئے صاحبِ عمل جو وقت مقرر کرے اس وقت کی پابندی کا خیال خاص رہے دعوت شروع کرنے سے پہلے ہی سے چند روز لہسن، پیاز، گوشت گاؤ وغیرہ سے پرہیز شروع کردیں۔ ورنہ دورانِ عمل میں تو ان کے ہرگز ہرگز نزدیک نہ جائیں اس کے علاوہ پرہیز جلالی یا جمالی جو مقرر ہو۔ اس پر سختی سے پابند رہیں۔ کسی کا پس خوردہ نہ کھائیں اور نہ ہی کسی کو اپنا جھوٹا دیں ایسے ہی نہ کسی کے بستر پر سوئیں اور نہ کسی کو اپنے بستر پر سونے دیں۔ منہ میں الائچی ضرور رکھیں تاکہ تنفس خوشبودار رہے۔ خصوصاً پڑھتے وقت الائچی منہ میں ضرور رہے ہر وقت باوضو اور پابند صوم و صلوٰۃ رہیں اور کسی سے عمل کا ذکر نہ کریں بغض و غم و گالی گلوچ سے پرہیز اور حتی الامکان بہت کم بات چیت کریں اور اپنی کامیابی کا پورا پورا یقین رکھیں۔ مصلّے اور تسبیح تا اختتامِ دعوت تبدیل نہ ہو۔ پڑھنے کے وقت پاس ہی پانی کا لوٹا ضرور ہو کہ اگر نیند آجائے تو چہرہ پانی سے تر کر لیا جائے۔ نحس تاریخوں میں عمل شروع نہ کریں کہ بے اثر ہو جاتا ہے اگر کوئی عمل با مؤکل پڑھیں تو پھر حصار کھینچ لیں کہ بدروحوں سے حفاظت ہو جاتی ہے حصار خواہ چھری سے کھینچیں خواہ انگلی سے ایک ہی مطلب ہے۔ حصار کھینچ کر دل میں اس بات کا یقین کرلیں کہ آپ خدا کی حفاظت میں آگئے اور بخوبی یاد رہے کہ اعمال میں کامل یکسوئی

کی اشد ضرورت ہے جو بغیر جگہ مصفیٰ، باس مصفیٰ و پاکیزہ کے حاصل ہو نہیں سکتی۔ یہی وجہ ہے کہ عاملین نے غسل کرنا، صاف اور ستھری غذا کھانا، جسم میں خوشبو بسانا ضروری قرار دیا ہے کم کھانا بھی اس کا لازمی جزو ہے۔ جب تک خیالات پراگندہ، اور طبیعت میں یکسوئی پیدا نہ ہو عمل شروع نہ کریں۔ پس مقررہ وقت سے پہلے مصلّے پر بیٹھ کر اللہ تعالیٰ کی عظمت کو دل میں بٹھاؤ۔ خیالات انشاءاللہ خود درست ہو جائیں گے اور طبیعت میں یکسوئی پیدا ہو جائے گی۔ اس کے بعد نیک ساعت میں بسم اللہ کر دیں۔ اللہ تعالیٰ کامیاب کرے گا۔

اب ہم شائقین علم الاعمال کی خدمت میں اس متبرک سورۃ کے دعوات اور طریق زکوٰۃ تحریر کرتے ہیں:۔

# دعوات سورہ یٰسین

## دعوت نمبر (۱)

سورہ یٰسین کے خواص و فوائد سے فیض حاصل کرنے کے لیے سب سے اولین شرط اس کی زکوٰۃ کی ادائیگی ہے۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے تو جو چاہیں اس سے متعلقہ اعمال میں کامیابی حاصل کریں۔ اگرچہ بغیر زکوٰۃ ادا کئے بھی اس سے لاتعداد فیوض حاصل کئے جا سکتے ہیں مگر زکوٰۃ کے بعد تو یہ ایک نعمت غیر مترقبہ ثابت ہوتی ہے لہذا سب سے اول وہ طریقہ زکوٰۃ جو بزرگان قدیم سے مروج چلا آتا ہے تحریر کرتے ہیں جو اگرچہ کچھ مشکل ضرور ہے مگر باثر کمال ہے یعنی چلہ کے خاتمے پر تمام اسرار باطنی اس کے عامل پر منکشف ہو جاتے ہیں وہ جس طرف نگاہ اٹھاتا ہے دنیا مطیع نظر آتی ہے اسے تا بہ عمر پھر کسی اور عمل کے پڑھنے کی ضرورت نہیں رہتی یہی ایک عمل اسے مرجع خلائق بنا دیتا ہے۔

لہذا سب سے اول سورۂ موصوف کو جیسا کہ بیان کیا گیا ہے نہایت صحت کے ساتھ حفظ کریں۔ اس کے بعد ماہ شعبان یا محرم الحرام وغیرہ ثابت مہینوں میں سے کسی مہینے میں علی الصبح جاری دریا پر جا کر غسل کریں۔ اور لب ساحل تن تنہا بیٹھ کر عزیمت سورہ یٰسین جو درج ذیل ہے اوّل و آخر

درود شریف کے ساتھ ایک ہزار بار پڑھیں:-

**عزیمت:** عزمت علیکم برب لیٰسین والجبرائیل والمیکائیل فانہ عزمت علیکم بخاتم سلیمان بن داؤد علیہ السلام الذی سخرلہ کل شئی من امر اللہ سراً وجہراً سبحانہ تعالیٰ عما یصفون۔

جب یہ عزیمت ختم ہو جائے تو کچھ درود شریف پڑھ کر برہنہ جسم ہو کر دریا کے اندر ناف تک پانی میں کھڑے ہو جائیں اور جو حصار یاد ہو کر لیں۔ اس کے بعد سورہ لیٰسین چالیس مرتبہ پڑھیں۔ عزیمت اور سورہ موصوفہ پڑھنے میں ہر قسم کا اطمینان وسکون رکھیں، چاہیں تو آنکھیں بند کر کے پڑھیں جب چالیس مرتبہ پڑھ چکیں تو دریا سے باہر نکل آئیں۔ اسی طرح چالیس روز تک عمل میں لائیں۔ دوران چلّہ میں پرہیز جلالی کے سختی سے پابند رہیں۔ لذّات اور حیوانی سے حتی الامکان بچیں۔ کہ یہ اس کی شرط ضروری ہے جب چلّہ ختم ہو تو بفضل اللہ عامل کو عجیب وغریب نظارے دکھائی دیں گے ہر چیز و ہر امر کے عامل کامل ہونے کے علاوہ سب اسرار باطن اس پر منکشف ہو جائیں گے۔

اکتالیسویں روز حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور ہر چہار موکلین (جبرائیل، اسرافیل، میکائیل وعزرائیل) کی کسی شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر تقسیم کر دیں۔ اس کے بعد جس طرح چاہیں عمل میں لائیں کامیاب رہیں گے۔ یہ زکوٰۃ اس کی افضل ترین زکوٰۃ ہے۔

**خواص:** یاد رہے کہ جب کوئی خوش نصیب اس کا عامل ہو جاتا ہے وہ ہر بلا سے محفوظ ہو جاتا ہے کسی قسم کا جادو اس پر اثر انداز نہیں ہو سکتا دنیا خواہ نخواہ بزرگ سمجھ کر تعظیم کرتی ہے کسی امر کے مد بگڑ جانے سے پہلے اسے ایک دفعہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں تو وہ نہایت لطف و مہربانی سے پیش آتا ہے کہاں تک تحریر کریں دین و دنیا کی نعمتیں حاصل ہو جاتی ہیں۔

## دعوت سورہ لیٰسین

### برائے تسخیر عوام

اوّل ایک سانس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٰہی بحرمت لیٰسین والقرآن الحکیم ۔۔۔۔ سات مرتبہ

(۲) پھر ایک سانس میں الٰہی بعزت یٰسین والقرآن الحکیم سات مرتبہ

(۳) پھر ایک سانس میں الٰہی بکرامت یٰسین والقرآن الحکیم سات مرتبہ

(۴) پھر ایک سانس میں الٰہی بشفاعت یٰسین والقرآن الحکیم سات مرتبہ

(۵) پھر ایک سانس میں الٰہی بحرمت یٰسین والقرآن الحکیم سات مرتبہ

اس کے بعد سورہ یٰسین اس طرح پڑھنا شروع کرے کہ اول درود شریف اللھم صل علی الیٰسین و نبی آل یٰسین و بارک وسلم ایک سو ایک بار۔ جب شروع کر کے پہلی مبین پر پہنچے تو سورہ والشمس ایک بار پڑھ کر پھر شروع سے پڑھنا شروع کرے پھر پڑھتے ہوئے جب دوسری مبین پر آئے تو سورہ والناس پڑھ کر پھر اول سے پڑھنے لگے پھر تیسری پر والشمس، چوتھی پر والناس، پانچویں پر والشمس، چھٹی پر والناس اور ساتویں پر والشمس پڑھ کر پھر شروع سے پڑھے اور تمام کر دے تا ہر امر روز ان شاء اللہ تسخیر عوام حاصل ہوگی۔

# دعوتِ سورۂ یٰسین

## برائے ترقی روزگار و دیگر امورات

شروع کرنے سے پہلے تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں پھر الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ یٰسین الصلوٰۃ والسلام علیک یا نبی اللہ یٰسین۔ الصلوٰۃ والسلام علیک یا خلیل اللہ یٰسین صلی اللہ علیک یا محمد یٰسین بحق یٰسین بحق یٰسین بحرمت یٰسین بحرمت یٰسین پھر تین بار یٰسین یٰسین یٰسین پھر سورۃ شروع کرے۔

یٰسین صلی اللہ والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین پڑھتا چلا جائے جب مبین اول پر پہنچے تو سات بار مبین پڑھ کر تکرار کرے پھر یہ دعا پڑھے یا رباہ۔ یا سیداہ۔ یا مولاہ۔ یا غیاثاہ۔ یا غوثاہ۔ یا مدداہ۔ یا اللہ اسئلک بحق یٰسین بحق اسمک المبین تحزن رزقک وخلقک وزیارۃ قبر نبیک سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ پھر شروع سے پڑھنا شروع کرنے اور تین بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر بدستور اولین الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ یٰسین ...... الخ۔ یہی اسماء اور دعا دوسری مبین پر پھر تیسری پر پڑھتا ہوا ساتویں پر پہنچے اور پھر شروع سے پڑھ کر تمام کر دے۔

ایک دفعہ ہوئی اسی طرح تین دفعہ پڑھے ۴۱ روز پڑھنے کے بعد دعوت تمام ہوگی اس کے بعد روزانہ ایکبار مبین در مبین ہفت دور پڑھتا رہے اس کی برکت سے دل کی جو بھی مراد ہوگی۔ پوری ہو جائے گی۔

# دعوت ۵۲ سورہ یٰسین

## برائے تسخیر مطلوب

بعد ایک تسبیح درود سورہ یٰسین۔ سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں پہلی مبین پہ پہنچ کر سات بار آیت محبت یحبّونہم کحبّ اللّٰہ والذین آمنوا اشدّ حبّ اللّٰہ پڑھے اور پھر شروع سے پڑھے جو دوسری مبین پہ پہنچے تو یہی آیت محبت ۷ بار پڑھ کر شروع سے پڑھنا شروع کر دے ایسے ہی تیسری۔ چوتھی۔ پانچویں چھٹی اور ساتویں مبین پہ سات سات بار پڑھے۔ پھر سورۃ شروع سے آخیر تک پڑھ کر ختم کر دے ۴۱ روز میں زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد روزانہ ایکبار کسی نماز کے بعد پڑھتے رہیں جب کسی کو محبت میں گرفتار کرنا مطلوب ہو تو پوری یٰسین بدیں صورت پڑھیں مبین در مبین نہیں بلکہ رواں پڑھتے جائیں جب مبین اول پہ پہنچیں تو کہیں گرفتم دل و جان ہفت اندام فلاں بنت فلاں بمہر و دوستی فلاں بن فلاں (یا بدوستی خود) بنام خدا و ندرب العالمین بحرمت سورہ یٰسین و بحق یحبّونہم کحبّ اللّٰہ...... الخ ۔ پھر آگے چلیں اور یہی الفاظ دوسری مبین پہ اور پھر یہی الفاظ تیسری تا ساتویں پہ کہہ کر سورۃ تمام کر دیں اور کسی میٹھی چیز پہ دم کر کے مطلوب کو کھلائیں یا اس کے کھانے پینے کی چیز میں شامل کرا دیں پھر مطلوب کا رجوع محبت دیکھیں یہ عمل بوقت صبح بعد از نماز صبح کرنا چاہیئے۔

# دعوت ۵۳ سورۂ یٰسین

## برائے حاضری مطلوب

بعد درود یٰسین ۴۱ بار کے یٰسین یوں پڑھنا شروع کرے :۔ یٰسین صلی اللّٰہ علیہ وسلم بحق یٰسین صلی اللّٰہ علیہ وسلم ۔ بفضل یٰسین صلی اللّٰہ علیہ وسلم ۔ بہ برکت یٰسین صلی اللّٰہ علیہ وسلم۔

فریاد لیسین صلی اللہ علیہ وسلم کر دے۔ شاد لیسین صلی اللہ علیہ وسلم۔ اس کے بعد سورہ لیسین مبین
وا پڑھنا شروع کرے۔

ترکیب عمل :- اول رو بقبلہ ہو کر پانی میں سرکہ ملا کر مصلّے کے پاس رکھ لے۔ پہلی
مبین پر پہنچے تو سات چھینٹے داہنی طرف دے کر پکارے کہ اے سورہ لیسین کے موکلو میری فلاں
مراد پوری کر دو یا فلاں بن فلاں کو حاضر کر دو۔ اس کے آگے دوسری مبین پر بائیں طرف رُخ
موڑ کر سات چھینٹے دے اور وہی الفاظ زبان سے ادا کرے۔ تیسری مبین پر پشت کی طرف
منہ موڑ کر سات چھینٹے دے اور پکارے۔ چوتھی مبین پر سامنے سات چھینٹے دے، اور پکارے
پانچویں، چھٹی اور ساتویں مبین پر چاروں طرف چھینٹے دیتا ہوا پکارتا رہے اور اپنی مراد طلب
کرتا رہے۔ سورۃ ختم کر کے سجدہ میں گر جائے۔ انشاء اللہ ۷ روز میں مراد پوری ہو گی ورنہ ۲۱
روز پڑھے ضرور بامراد ہوگا۔

## دعوت سورۃ لیسین

### حل المشکلات وبرائے محبت و تسخیر مطلوب

اوّل درود کے بعد ۷ بار سورہ فاتحہ پڑھیں اور تین بار لیسین کہہ کر سورہ لیسین پڑھنا شروع
کرے، پہلی مبین پر پہنچ کر سجدہ میں گر جائے اور بڑے عجز سے دعا سات بار پڑھے یا حَلَّال المشکلات
حل کل مشکلہا بحرمت سیدنا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پھر سورہ شریف شروع سے
پڑھنا شروع کرے۔ دوسری مبین پر پہنچے تو ویسے ہی سجدہ میں جا کر بصد عجز و نیاز دعا
حل المشکلات پڑھے اور پھر شروع سے۔ اسی طرح تیسری سے ساتویں مبین تک پڑھ کر سورۃ
شروع سے پڑھکر ختم کرے۔ مشکل کا خیال اور محبوب کا تصور کامل رہے۔

یہ عمل بعد از نماز عشاء نوچندی جمعرات سے متفرقہ مہینوں میں پڑھے اول تو سات روز
ورنہ اکیس روز میں مشکل حل ہو گی اور مطلوب بھی غلام بن جائے گا۔

دعوت دیگر : برائے دفعیہ نارافنگی زن و شوہر و تسخیر مطلوب۔ انشاء اللہ اس قدر محبت ہو گی
کہ ایک ساعت کی جدائی برداشت نہ ہو گی، مطلوب بیقرار ہو گا۔ اوّل

سورہ یٰسین صحیح زبانی یاد کریں پھر مقررہ عروج ماہ میں نوچندی جمعرات کو ساعت نیک (زہرہ یا مشتری جو قوی ہو) میں سورہ یٰسین ہفت دور مبین دار مبین پڑھیں جب پہلی مبین پر پہنچیں تو قبل رجعت مبین یہ دعا پڑھ کر کسی خوشبو عطر وغیرہ پر دم کر دے۔ دعا۔ الٰہی بطفیل سید حسن رسول نما رحمۃ اللہ و بحرمت سورہ شریف فلاں بنت فلاں کے دل میں اثر محبت عطا فرما۔ اس کے بعد شروع سے پڑھنا شروع کرے دوسری مبین پر پہنچے تو یہی دعا پڑھے اور عطر پر دم کرے اور پھر شروع سے پڑھنے لگے۔ علیٰ ہذا القیاس ساتویں مبین تک اسی طرح پڑھ کر دم کرتا رہے۔ اور آٹھویں بار سورۃ کو شروع سے پڑھ کر تمام کر دے۔

موقعہ پا کر وہ عطر لگا کر مطلوب کے پاس جائے۔ کوئی گفت گو وغیرہ بالکل نہ کرے خوشبو ناک میں پہنچنے کی دیر ہے۔ مطلوب ماہیٔ بے آب کی طرح بیقرار نظر آئے گا۔ اور بیوی یا شوہر ایک دوسرے کے عاشق زار بن جائیں گے اس طرح ایک ساعت کے لئے بھی ایک دوسرے سے جدا ہونا گوارا نہ کر سکیں گے۔

**دعوت دیگر:** جو ہر مشکل کا حل ہے۔ بلباس پاک باوضو قبلہ رو بخضوع دل پڑھنا شروع کرے اور خیال رکھے کہ اس میں تین جگہ اشارہ ہے جہاں اپنا مطلب بیان کرنا ہے اللہ تعالیٰ مراد بخش دیتا ہے۔ اشارہ اول امام مبین۔ اشارہ ثانیہ کلٌ فی فلک۔ اشارہ ثالثہ سلام قول من رب الرحیم۔

یاد رہے اس میں سات مبینیں ہیں۔ جب مبین اول پر پہنچے تو چھنگلیہ دست راست کی بند کرنا شروع کرے اور انگوٹھے پر ختم کرے کھولنے میں انگوٹھے سے کھولے اور پھر فاتحۃ الکتاب اور آیۃ الکرسی پڑھے اور جب سورۃ تمام کرے تو یہ کلمات پڑھے:۔

سبحان المفرج عن کل محزون سبحان المنفس عن کل مدیون سبحان العالم بکل مکنون سبحان من علمہ وحکمتہ بین الکاف والنون انما امرہٗ اذا اراد شیئاً ان یقول لہٗ کن فیکون فسبحان الذی بیدہٖ ملکوت کل شیٔ و الیہ ترجعون اور پھر ۳ بار اللھم فرج برحمتک یا ارحم الراحمین صلی اللہ علیٰ سیدنا و نبینا محمد و آلہ الطیبین الطاہرین المعصومین والحمد للہ رب العالمین۔ اسی طرح تا بہ ایام روز پڑھنا حل اشکلات ہر اقسام ہے۔ بجز و نظریات و حاجات مقررہ وقت کے علاوہ پرہیز ہر قسم و تقریب

**دعوت دیگر ۱۱:** جب زکوٰۃ سورہ یٰسین شریف کا ارادہ کرے تو اوّل ترک حیوانات پرہیز جلالی وجمالی کرے اور عروج ماہ میں بروز جمعرات بعد از نماز مغرب سورۂ موصوف ایک بار پڑھے دوسرے روز اسی وقت ۲ بار اسی طرح ہر روز ایک ایک بار کا اضافہ کرتے ہوئے چالیسویں روز چالیس بار پڑھے پھر ایک ایک کم کرتا جائے حتےٰ کہ دوسرے چلّے میں ایک بار پر آپہنچے بعد ازاں ہر روز ایک بار ہر روز بلاناغہ پڑھا کرے۔ جس کام کے لئے پڑھیگا انشاء اللہ پورا ہو جائے گا یقیناً ؎

**دعوت دیگر ۱۲:** برائے محبت وتسخیر:۔ جب کسی عزیزہ کی محبت بیقرار کرے تو بطریق مقررہ عروج ماہ ثابت میں نوچندی جمعرات کے دن سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اوّل ایک تسبیح درود یٰسین پڑھیں پھر سورہ موصوف شروع کریں اور ہر مبین پر " سوختم دل وجان فلاں بنت فلاں در محبت خود" کہتے ہوئے ایک بتی پر دم کرتے جائیں اور تصور کامل رکھیں پھر اس بتی کو چراغ نوگلی میں خوشبودار تیل ڈال کر روشن کریں۔ چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف ہو۔ اللہ کے فضل سے مطلوب اس قدر بیقرار ہو گا کہ بغیر ملنے کے قرار نہ پائے گا اور تمام عمر تابعدار رہے گا۔ یہ عمل بفضل اللہ سو فیصدی صحیح اور باثر ہے۔ مگر وہی بات کہ عزم مستحکم اور یقین کامل کی ضرورت ہے۔ بتی پنبہٴ لڑکی ہونی چاہیے۔ پرانی اور ناپاک روئی عمل کو ناپاک کر دے گی اور کامیاب نہ ہو سکے گا۔ خیال رہے کہ یہ عمل مبین در مبین یعنی ہفت دور کرنا ہے ؎

یَا حَفِیْظُ یَا مُقِیْتُ یَا حَسِیْبُ یَا جَلِیْلُ یَا کَرِیْمُ یَا رَقِیْبُ
یَا مُجِیْبُ یَا وَاسِعُ یَا سَمِیْعُ یَا جَامِعُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ یَا بَاقِیْ
یَا نُوْرُ کُلِّ شَیْئٍ وَ هُدَاهُ اَنْتَ الَّذِیْ خَلَقْتَ الظُّلُمَاتِ
بِنُوْرِكَ یَا عَالِیَ الْمَشَامِخِ فَوْقَ کُلِّ شَیْئٍ عُلُوُّ ارْتِفَاعِهِ۔ اَللّٰهُمَّ
اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَا اَللّٰهُ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ خُدَّامَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ
یَکُوْنُوْا عَوْنًا لِیْ فِیْ کُلِّ مَا اُرِیْدُ وَ اَطْلُبُ بِحَقِّهَا عَلَیْکُمْ وَ
طَاعَتِهَا لَدَیْکُمْ تَوَکَّلُوْا وَ اَطِیْعُوْا وَ اَجِیْبُوْا بِحَقِّ مَا
فِیْهَا مِنَ الْاَسْرَارِ وَ مَنْ تَخَلَّفَ مِنْکُمْ اُحْرِقُ بِالنَّارِ
هَیَا الْعَجَلُ اَلْوَحَا السَّاعَةَ وَ مَنْ لَّا یُجِبْ دَاعِیَ اللّٰهِ فَلَیْسَ
بِمُعْجِزٍ فِی الْاَرْضِ اٰخِرَ اٰیَتَكَ اَجِیْبُوْا وَ تَوَکَّلُوْا فِیْمَا
اَمَرْتُکُمْ بِهٖ بِحَقِّ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ عَلَیْکُمْ وَ حُرْمَتِهَا
لَدَیْکُمْ هَیَا الْوَحَا الْعَجَلُ السَّاعَةَ۔

---

**دعوتِ دیگر:** اوّل دعوت نمبر ۲ کے مطابق ایک سانس میں بسم اللہ بحرمت یٰسین ۷ بار، پھر بعزت ۷ بار پھر کرامت یٰسین وغیرہ

پڑھنے کے بعد سورہ یٰسین شروع کرے۔ جب پہلی مبین پر پہنچے تو فاتحہ ایک بار، اخلاص ۳ بار، والشمس ایک بار، اذان ایک بار۔ دوسرے مبین پہ فاتحہ ایک بار، اخلاص ۳ بار، کوثر ایک بار اذان ایک بار۔ مبین سوم پہ فاتحہ ایک بار، اخلاص ۳ بار، کافرون ۳ بار، اذان ایک بار، چہارم پہ فاتحہ ایک بار، نصر ایک بار، اذان ایک بار۔ پنجم پہ فاتحہ ایکبار اخلاص ۷ بار اذان ایک بار، ششم پہ فاتحہ ایکبار اخلاص ۳ بار فلق ۳ بار اذان ایکبار اور دعا ایکبار۔ ہفتم پہ فاتحہ ایکبار، اخلاص ۳ بار ناس ایکبار دعا ایک بار ہر مبین پر اپنے مقصد کی دعا کرے اللہ قبول فرمائیگا

**دعوتِ دیگر ۱۱ :** جب زکوٰۃ سورۂ یٰسین شریف کا ارادہ کرے تو اوّل ترک حیوانات پرہیز جلالی و جمالی کرے اور عروج ماہ میں بروز جمعرات
بعد از نماز مغرب سورۂ موصوف ایک بار پڑھے دوسرے روز اسی وقت ۲ بار اسی طرح ہر روز
ایک ایک بار کا اضافہ کرتے ہوئے چالیسویں روز چالیس بار پڑھے پھر ایک ایک کم کرتا جائے
حتےٰ کہ دوسرے چلّے میں ایک بار پر آ پہنچے بعد ازاں ہر روز ایک بار ہر روز بلاناغہ پڑھ لیا
کرے۔ جس کام کے لئے پڑھیگا بفضل اللہ پورا ہو جائے گا یقیناً ؛

**دعوتِ دیگر ۱۲ : برائے محبت و تسخیر :-** جب کسی عزیزہ محبوبہ کی
محبت بیقرار کرے تو بطریق مقررہ عروج ماہ ثابت میں نوچندی
جمعرات کے دن سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اوّل ایک تسبیح درود یٰسین پڑھیں پھر سورۂ
موصوف شروع کریں اور ہر مبین پر " سوختم دل و جان فلاں بنت فلاں در محبت خود "
کہتے ہوئے ایک بتی پر دم کرتے جائیں اور تصور کامل رکھیں پھر اس بتی کو چراغ نوگلی
میں خوشبودار تیل ڈال کر روشن کریں۔ چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف ہو۔ اللہ کے
فضل سے مطلوب اس قدر بیقرار ہوگا کہ بغیر ملنے کے قرار نہ پائے گا اور تمام عمر تابعدار
رہے گا۔ یہ عمل بفضل اللہ سو فیصدی صحیح اور باثر ہے۔ مگر وہی بات کہ عزم مصمم
اور یقین کامل کی ضرورت ہے۔ بتی پنبۂ لڑکی ہونی چاہیئے۔ پرانی اور ناپاک روئی
عمل کو ناپاک کر دے گی اور کامیاب نہ ہو سکے گا۔ خیال رہے کہ یہ عمل مبین در مبین
یعنی ہفت دور کرنا ہے ؛

اپنی قسمت کے پوشیدہ حالات

# دعوت سورہ یٰسین فتوحات کیلئے

بعد از نماز عشا اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود یٰسین پڑھے اور اس کے بعد ہفت دور سورہ یٰسین یوں پڑھے کہ جب مبین اوّل پہ پہنچے تو لفظ "مبین" کو ستر بار پڑھے۔ اور ۱۴ چودہ مرتبہ اسم یا وَھّاب پڑھے۔ چھ مبینوں کے بعد شروع سے پڑھتے ہوئے جب ساتویں مبین پہ پہنچیں تو اسم یا وہاب ۱۱۴ مرتبہ پڑھے اور ستر مرتبہ سلام قولاً من رب الرحیم بھی پڑھے جمعرات سے سات روز تک بہ ترکیب بالا پڑھے پھر آئندہ صرف ایک بار دوران ترکیب مذکورہ پڑھ لیا کرے۔ فتوح کے اکسیر و پُر تاثیر ہے،

# دشمنوں سے نجات

جب کبھی کوئی شخص دشمنوں میں گھر جائے اور ان کی نظر سے پوشیدہ ہوجانے کا خواہشمند ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ یہ اسماءِ متبرکہ "یا قرشیا شرا بیا بہو بیا" یعنی میں وہ ذات ہوں کہ مظلوموں کو ظالموں کی نظروں سے پوشیدہ کرتا ہوں۔ کو ریت پر لکھ کر اس پر بیٹھ جائے اور یہ آیت (سورہ یٰسین) پڑھے :-

وَجعلنا من بین ایدیھم سدًا سے فھم لا یبصرون تک شَاھَتِ الوُجُوہُ۔ اور کہے اے موکلو پکڑ لو ان کی آنکھوں اور بینائیوں کو اور کر دو ان کو غرق اندھیروں کے دریا میں یہاں تک کہ یہ مجھ کو دیکھنے نہ پائیں پھر خاموش ہو رہے اور کسی سے بات نہ کرے دشمنوں کی نظروں سے پوشیدہ رہے گا اس کے بعد یہ دعا پڑھے :- اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا خَفِیُّ یَا للُّطْفِ الْخَفِیِّ فَاِنْ مَنْ اَخْفِیْتَہٗ بِخَفِیِّ لُطْفِکَ فَقَدْ خَفِیْ۔ (یعنی اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اے پوشیدہ مہربانی کرنیوالے اپنی پوشیدہ مہربانی کے اندر مجھ کو چھپالے کیونکہ جس کو تُو نے اپنی پوشیدہ مہربانی میں چھپا لیا وہ بیشک چھپ گیا)۔ اسکے بعد اٹھ کر جہاں چاہے جائے سب سے پوشیدہ رہے گا۔ مگر جس وقت کسی سے بات کرے گا فوراً ظاہر ہوجائیگا اور عمل کی تاثیر جاتی رہے گی۔

# دعوت شب برات

ماہ شعبان کی چودھویں رات کو شب برات ہوتی ہے۔ اس رات غسل کر کے دعا کریں اور حسب توفیق صدقہ دیں۔ مشکلات اور پریشانیوں میں گھرے ہوئے انسان اور مقروض بندے کے لئے یہ رات نعمتوں سے بھرپور ہے اور وہ لوگ جو مسلسل پریشانیوں میں گرفتار ہوں ان کے لئے برکاتِ عظیم کا موجب ہے وہ صدقہ دے کر دنیا کی آگ اس کے لئے سرد ہو جائے۔ اس رات چراغاں کرنے آتش بازی سے دل بہلانے کی ضرورت نہیں کہ وہ ایک روحانی رات ہے مسلمان کا شیوہ روحانی عبادت سے در و دیوار منور کرنے کی ہے۔ اس رات کو تین غسل کرو۔ ایک اوّل رات دوسرا آدھی رات تیسرا آخر رات۔ ہر بار غسل کرنے کے بعد تین بار سورۂ یٰسین پڑھو اور اپنے مقصد کی دعا مانگو صبح حسب توفیق صدقہ دو۔ انشاء اللہ سب گناہ بخشے جائیں گے اور جو بھی دکھ ہوگا۔ اس سے یقیناً نجات حاصل ہو جائے گی۔

اگر مطلوب سے ملنے کی آرزو ہوگی تو وہ بیقرار ہو کر حاضر ہوگا مگر حُب کے لئے ہر مبین پر گرفتم دل و جان صفت اندام فلاں بنت فلاں بحق یحبونہم کحب اللہ والذین .... حب اللہ۔

پریشان رہنے والے ایک رات عبادت کر کے دعا مانگ کر تو دیکھیں کہ ان کے لئے کیا کیا نعمتیں اور رحمتیں اور راحتیں آسمان سے نازل ہوتی ہیں۔ مگر پڑھے خلوص قلب سے ...

# دعواتِ دیگر برائے حُبّ

سات آہنی کیلیں آدھ بالشت لمبی تار کی نہیں بلکہ ایسی خود بنوائے اور کیلیں چوڑے
سر کی ہوں۔ انہیں لے کر چھٹے اتوار کو جنگل میں چلا جائے اور ٹھیک بارہ بجے جبکہ سورج
نصف النہار پر ہو۔ ایک کیل ہاتھ میں لے کر سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کرے۔ اور ہر مبین
پر پہنچ کر کیل پر پھونک مار دیا کرے سورۃ ختم ہو تو اس کیل کو زمین میں گاڑ دے۔ اور
دوسری کیل پکڑ لے اس پر بھی سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے ہر مبین پر دم کرتا چلا جائے۔ خاتمہ
سورۃ پر اسے بھی زمین میں گاڑ دے۔ علیٰ ہٰذا القیاس ساتوں کیلوں پر بدستور دم کرتے ہوئے
گاڑ دے مگر پڑھتے وقت تصور مطلوب کامل ہے نام لینے کی ضرورت نہیں اور اگر چاہے
تو پھونک مارتے وقت۔ سوختم دل و جان فلاں بنت فلاں در محبت فلاں بن فلاں (یا بدر
محبتِ خود)۔ بعد خاتمہ کے وہ کیلیں رومال میں لپیٹ کر گھر لے آئے اور ایک گڑھا کھود
کر اس میں مینگنیں بکری کی اوپلے نصف تک بھر کر بیچ میں کیلیں رکھ دے۔ اور اوپر
اس کے ویسا ہی ایندھن ڈال کر آگ لگا دے اور آگ کو بجھنے نہ دے۔ انشاء اللہ چوبیس گھنٹہ

بغض و عداوت کیلئے ہریں سورت احادیث کے اتوار یعنی دور ظلمت میں پڑھے اور ان کیلوں کو بجائے آگ میں ڈالنے کے پانی میں ڈال دے۔

## دعوت دیگر برائے محبت (بادامی)

اول ایک بادام کلاں جس میں دو مغز ہوں مہیا کر رکھے دوئم اعداد طالب و مطلوب مع والدین نکال رکھے جس دن نیا چاند نکلے اس کے غروب ہونے سے پہلے پہلے بادام کے ایک حصہ پر اعداد اسم طالب اور دوسرے پر اعداد اسم مطلوب بہ زعفران و گلاب کسی نہایت باریک قلم (جو بالکل نیا ہو مگر لوہے کا نہ ہو) سے لکھ دے۔ اس کے بعد ہر حصے پر گیارہ گیارہ بار سورہ یٰسین پڑھے اور ہر مبین پر یہ کلمات پڑھتا جائے الٰہی بحرمت یٰسین و بعزت مبین فلاں بن فلاں فلاں بن فلاں کی محبت میں بیقرار ہو (اول اسم مطلوب بعد اسم طالب) جب دونوں حصوں پر الگ الگ سورۃ یٰسین پڑھی جا چکے تو دونوں حصوں کو ویسے ہی ملا دے جیسے کہ وہ بادام کے خول میں تھے پس انہیں ایک ریشمی تاگہ سے باندھ کر کسی میوہ دار درخت پہ باندھ دے گھر میں ہو تو بہتر ہے وگرنہ باغ میں کسی میوہ دار درخت سے باندھ آئے اتنی احتیاط رہے کہ کوئی کھا نہ جائے جب درخت پہ باندھ چکے تو ایک بار پھر سورہ یٰسین بمع اسماء طالب و مطلوب پڑھے۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ کے اندر ہی اندر مطلوب مطیع ہو گا صرف ایک روزہ عمل ہے۔ مگر یہ یاد رہے کہ پہلی رات کے چاند کے غروب ہونے سے پہلے لکھنا شرط ضروری ہے اگر غروب ہو گیا تو بیکار ہے اور نہ ہی دوسری رات میں ہو سکتا ہے۔

## دعوت دیگر برائے حب حاضری مطلوب

اگر کسی کو اپنی محبت میں بیقرار کرنا مطلوب ہو تو عروج ماہ میں بروز جمعہ ۱۴ بیتر کنکر چن لے پھر ہے تو دے اور ہر کنکر پہ ایک ایک دفعہ سورۃ یٰسین پڑھ کر دم کرے بروز شنبہ بوقت طلوع آفتاب ان کنکروں کو نئے کوزہ میں ڈالکر قریب آگ کے دفن کرے سعا محبت پیدا

ہوگی اور مطلوب حاضر ہوگا

## دعوت برائے حاضری مطلوب

چالیس مرچ سیاہ لے کر ان پر تین بار سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور روغن زیتون یا روغن کنجد میں ان مرچوں کو کوٹ کر بتی بنا کر مٹی کے چراغ میں رکھ کر جلائیں چراغ کا منہ خانۂ مطلوب کی طرف رہے۔ مطلوب بیقرار ہو جائے گا مجربات سے ہے۔

## دعوت المحبت :- جس سے مطلوب کا دل نرم ہو جاتا ہے :-

سات عدد لوہے کی میخیں جن کی لمبائی انگشت شہادت کے برابر ہو۔ ان میں سے ہر ایک پر ایک ایک مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور ساعت سعید میں ان میخوں کو چوکھٹے میں دفن کر دے مطلوب کا دل نرم ہوگا۔

## دعوت برائے مہمات و مشکلات و نام آوری :-

جو کوئی سورۂ یٰسین کو رات دن میں ستر مرتبہ پڑھے گا اس کے نام کا خلقت میں ڈنکا بج جائے گا اور مشکل سے مشکل مہم فتح ہو جائے گی۔

## دعوت محبت و تسخیر محبوب :-

اگر کوئی شخص سورۂ یٰسین ستر بار پرانی قبر کی مٹی پر پڑھ کر دم کر لے اور اس میں سے تھوڑی سی کسی شیرینی میں ملا کر مطلوب کو کھلائے عاشق زار بن جائے پھر دیکھیے آرام نہ لینے دے۔

## دعوت محبت و تسخیر

سات ٹکڑے عنبر کے لے کر ساعت مشتری یا زہرہ میں ہر ایک ٹکڑے پر ایک ایک بار سورۂ یٰسین پڑھے اور مطلوب کا تصور بخوبی رکھے۔ دم کر کے ایام ابیض میں جلا دے جب تک کوئی خاص بدسلوکی نہ کرے۔ مطلوب تابعدار بنا رہے گا بلکہ اس کا دیوانہ بنا رہے گا۔

یہ عمل محبت بے خطا اور تیر بہدف ہے اور بارہا تجربہ شدہ ہے۔ جب کبھی چہار شنبہ
برج جوزا یا سنبلہ کا آئے یعنی اس روز قمر برج جوزا یا سنبلہ میں ہو کسی باکرہ لڑکی کے ہاتھ
کے کاتے ہوئے سوت کا تاگہ لیں اور غسل کر کے لباس مصفّے و معطر زیب تن کریں۔ اور
ایک علیحدہ صاف ستھرے مکان میں جہاں کوئی نہ ہو یعنی کامل تخلیہ ہو۔ یکسوئی قلب کے
ساتھ ساعت عطارد میں یہ عمل شروع کریں۔ ایک انگیٹھی میں کوئلے سلگا کر پاس رکھ
لیں اور لوبان برادہ صندل عطر گلاب وکیوڑہ میں تر کر کے ساتھ ساتھ سلگاتے جائیں۔
اس دھاگے کو ہاتھ میں لے کر گیارہ مرتبہ درود پڑھیں اور سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں جب
مبین اول پر پہنچیں تو یہ پڑھیں۔ بستم خواب خود فلاں بنت فلاں المحب فلاں بن فلاں۔ پڑھ کر تاگہ
پر پھونکیں اور اس میں ایک گرہ لگا دیں اب پھر شروع سے یٰسین پڑھنا شروع کریں جب دوسری
مبین پر پہنچیں تو وہی الفاظ مذکورہ (فلاں بنت فلاں) پڑھ کر تاگہ پر پھونکیں اور دوسری گرہ
لگا دیں اور پھر شروع سے یٰسین پڑھنے لگیں اور تیسری مبین پر وہی الفاظ پڑھ کر دم کر کے
تیسری گرہ لگا دیں علیٰ ہذا القیاس ہر مبین پر ایک ایک گرہ لگاتے ہوئے ساتویں مبین پر ساتویں
گرہ لگائیں اور پھر شروع سے سورۂ موصوف پڑھ کر ختم کر دیں اب گیارہ دفعہ درود شریف پڑھ کر تاگہ
محفوظ کر لیں اور اس کے بعد اس طلسمی تاگہ کو چوکھٹ در محبوب یا اس کی چارپائی یا اس کی آمد
رفت کے مکان میں دفن کرا دیں اور پھر تماشہ دیکھیں محبوب کس طرح بے چین و بے قرار ہو کے
بس ماہی بے آب کی طرح تڑپتا ہوا بیقرار ہو کر طالب کے پاس آئے گا مگر شرط یہ ہے کہ تعویذ
محبوب کامل رہے گویا تمہارے قدموں میں پڑا ہوا عاجزی کر رہا ہے انشاء اللہ نشانہ پر تیر
ثابت ہوگا۔ پڑھنے کے لئے ساعت عطارد اولین ہے یعنی [illegible] کے طلوع ہونے
کی پہلی ساعت میں یاد رکھئے۔ اس میں خطا نہ ہو ورنہ عمل بھی خطا ہو جائے گا۔

## دعوت دیگر برائے حب بادامی :-

بادام کا چھلکا اتار کر بروز جمعہ نماز ادا کرنے سے پہلے اس بادام پر سات مرتبہ یہ

پڑھے اور پڑھنے کے وقت عود عنبر سلگائے دھواں خوب بلند ہو پھر اس بادام کو پارچہ مطلوب میں باندھ دے فرمانبردار ہو گا۔

دعوت دیگر جس سے مطلوب محبت میں دیوانہ ہو جائے :-

مطلوب کی پیشانی کے سات بال لے کر لب دریا جا بیٹھیں لیکن ماہ قمری کا عروج اور نوچندی جمعرات ماہ ثابت ہو۔ پس ہر ایک بال پر بیکسوئی قلب ایک ایک بار سورہ یسین پڑھ کر گرہ دیا جائے اور چلتے پانی میں ایک ایک کر کے ڈالا جائے۔ تصور مطلوب کامل ہے گویا سامنے کھڑا عاجزی کر رہا ہے انشاء اللہ طالب کی محبت میں مطلوب دیوانہ ہو جائے گا اور بغیر طالب کے لمحہ اسے قرار نہ آئے گا۔

## دعوت دیگر برائے حاضری مطلوب

جبکہ ماہ قمری کی پہلی تاریخ کو جمعرات ہو تو بوقت طلوع آفتاب سفید موم پر سورہ یسین پڑھے اور سات مرتبہ ہر یسین پر یہ کہے کہ بستم دل و جان فلاں بن فلاں بر دوستی فلاں بن فلاں جب ہفت دور تمام ہو جائے تو موم کو اپنے پاس رکھے۔ بعد از وقت موم کو دانتوں سے پکڑے اور دانتوں کو اندر کی طرف کرتے جب موم پر دانت کا دباؤ پڑے گا مطلوب بیقرار ہو جائے گا اور فوراً حاضر ہو گا طالب اس وقت تک کسی سے گفتگو نہ کرے جب تک کہ اس کا مطلب پورا نہ ہو جائے۔

دعوت دیگر جس سے مطلوب بیقرار ہو جائے :-

آٹھ دانہ منقی کے لیکر ہر دانہ پر ایک ایک بار سورۂ یسین پڑھ کر دم کرے پڑھنے کے بعد مطلوب پر ڈال دے بیقرار ہو جائے گا۔

دعوت دیگر مطلوب دوست و مہربان ہو جائے :-

تھوڑی شکر سفید پر سات بار سورہ یسین پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کو کسی طرح سے کھلا دے محب و دوست بن جائے گا۔

دعوت دیگر مطلوب غیب سے حاضر ہو :- اگر کوئی شخص غیبت سے مطلوب

ی حاضری کا آرزومند ہو تو سات بار سورۂ یٰسین پڑھ کر اس کی طرف ہر بار اشارہ کرے اور اس کے تصور کامل کی طرف ہو اور اشارہ کے ساتھ کہے۔ مولا فلاں بنت فلاں کو جلد پہنچا۔ خداوند تعالیٰ جلد حاضر لائے گا۔ عود و عنبر آگ میں جلائے۔ انشاء اللہ مطلوب غیب سے حاضر ہو جائے گا۔

## دعوت بر قلب گوسفند

### برائے تسخیر گداتا شاہ مجرب المجرب

یہ عمل دھوکہ نہیں دے سکتا کیونکہ یہ ایک عاملِ کامل کا عطیہ ہے:۔

**ترکیب عمل:۔** تسخیر مرد کے لئے نر بکرے کا دل اور تسخیر عورت کیلئے گوسفند مادہ کا دل مہیا کرے جو بالکل سالم ہو۔ یعنی کسی طرف سے چاک یا کاٹا ہوا نہ ہو۔ پس اس دل میں بروز یکشنبہ یا سہ شنبہ مطلوب کا نام لکھ کر رکھدے پھر اسے ایسی جگہ میں دفن کرے جہاں عورت کا مطلق گذر نہ ہو بلکہ سایہ تک نہ پڑے اور اس جگہ پر اس طرح کی آگ روشن کرے جو چالیس روز تک متواتر جلتی رہے کسی وقت بھی ٹھنڈی نہ ہو۔ اور عامل ہر روز بلا ناغہ بعد از نماز فجر علی الصبح اس آگ کے پاس بیٹھ کر قبلہ رو ہو کر سورۃ یٰسین ایک بار پڑھے اور ہر مبین پر اس طرح سے اپنا مطلب بیان کرے کہ فلاں بن فلاں میرا تابعدار ہو جائے اور مسخر ہو کر میرے پاس آجائے لیکن عدد مبین اور خمسیہ مبین یعنی پانچویں اور ساتویں مبین پر کچھ نہ کہے اور اول و آخر درود پڑھ کر ختم کردے۔ انشاء اللہ ایک چلہ کے اندر ہی معشوق بیقرار ہو کر آجائے گا خواہ وہ پانچ سو فرسنگ کے فاصلہ پر اور کتنی ہی اعلیٰ پوزیشن کا مالک کیوں نہ ہو حاکم و بادشاہ اگرچہ وہ کتنا ہی جابر و قاہر کیوں نہ ہو مہربان دوست بن جائے گا اور محبت جتائے گا

## دیگر دعوت الحب۔ مطلوب دوست بن جائے:۔

اکتالیس بیج لڈو کے لے کر ان میں سے ہر ایک بیج پر ایک ایک بار سورۂ یٰسین پڑھے۔ خواہ اکٹھے بیجوں پر ہی اکتالیس بار پڑھ لے اور آخر پر اپنے مطلب کی دعا مانگے۔ اگر ہر بیج پر الگ الگ پڑھے تو ہر بار اپنے مطلب کا نام لے کر دعا مانگے پھر بروز جمعرات یا جمعہ ان بیجوں کو

علی الصبح بہ نیت دوستی دھواں بنائے انشاء اللہ دوستی ہو جائے گی۔

## دیگر دعوت الحب فرمانبردار کر دینے والا:-

چالیس ٹکڑہ ہائے نوشادر پر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کے پارچہ میں لپیٹ کر دوستی کی نیت سے کسی اندھیری کوٹھڑی میں دفن کر دے وہ شخص مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔

## دیگر دعوت الحب جو مطلوب کو بے چین کر دیتا ہے:-

اگر کسی کو اپنے دام محبت میں پھنسانا منظور ہو تو کسی مسلمان کی پرانی قبر سے تھوڑی سی مٹی اٹھا لائے اور اسے مٹھی میں لیکر سورہ یٰسین تمام پڑھے اور اس کا ثواب صاحب قبر کی روح کو بخشتے اور مٹی پر دم کرے اور اس صاحب قبر کو قسم دے کہ اے قبر والے میں تجھے خدا اور رسول کی قسم دیتا ہوں کہ جس کسی کو میں تیری قبر کی مٹی کھلاؤں وہ میرا مطیع و فرمانبردار ہو جائے۔ بعد ازاں اس مٹی کو ماشہ بھر شکر یا مصری میں ملا کر مطلوب کو کھلائے اور محبت کی بے چینی دیکھئے۔

# مشکل سے مشکل مہم سر ہو جائے

## خواہ کتنی بھی عظیم کیوں نہ ہو

سورہ موصوف بہ صحت تمام حفظ کرے اور روزانہ بوقت عشاء غسل کرکے جاء نماز پر رو بقبلہ ہو کر سر پر قرآن رکھ کر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھے اور اپنی حاجت خدا سے طلب کرے یقیناً سات یوم کے اندر مراد بر آئے گی ہرگز شک نہ کریں کہ شک دشمن ایمان ہے۔ (عطیہ جناب سلطان العارفین حضرت جھنڈے شاہ صاحب سجادہ نشین دربار گھونڈی ضلع لاہور)

## کوئی ایسی مشکل جس کا حل نظر نہ آئے آپڑے

تو اس کے لئے تین روز تک قبرستان میں جا کر ایک قبر پر بیٹھ جایا کرے اور چالیس مرتبہ سورہ یٰسین بآواز بلند پڑھا کرے اور اس کا ثواب صاحبان قبور کی روحوں کو بخشتا رہے اور اپنی حاجت اللہ سے طلب کرتا رہے انشاء اللہ تین روز کے اندر مراد بر آئے گی۔

# عملِ محبت

نوچندی جمعرات کو ایک مصری کی ڈلی پر اپنی زبان پر ذرا سا سوئی وغیرہ سے شگاف دیکر خون نکال کر لگا دیں اور سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کریں جب مبین اوّل پر پہنچیں تو سورۂ والناس پڑھیں اور اس میں جتنی بار ناس آوے وہاں پر گیارہ بار اسم یا ودود پڑھیں اسی طرح ساری یٰسین ختم کر دیں۔ آخر میں اس مصری کی ڈلی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں یا اس کے پانی پینے کے گھڑے میں ڈال دیں محبت کمال پیدا ہوگی۔

# عمل سورۂ یٰسین شریف

## جو نہایت عجیب و غریب ہے

کوئی موسم ہو رات کو دریا کے کنارے بیٹھ کر سورۂ یٰسین شریف پڑھنا شروع کرے اور تھوڑی سی بالو ریت اور شیرینی اپنے پاس رکھے جب ستارہ ٹوٹے تو بالو ریت پر دم کر دے عمل ختم ہونے پر شیرینی کے دو چار ٹکڑے اور ختم عمل دریا میں ڈال دے باقی شیرینی ان بچوں میں بانٹ دیں جو شیر خوار یا بعمر چار سال تک ہوں۔ اور ان تمام بچوں میں سے جو سیدھے ہاتھ سے طلب کریں انہیں شیرینی دے اور الٹا ہاتھ پھیلانے والے کو نہ دے مگر یہ راز دل میں رکھے ظاہر نہ کرے۔ بس خاموشی سے تقسیم کرے ایک چلّہ پورا کرے شروع عمل سے آخر تک ٹوکے نہیں ورنہ عمل بے کار ہو جائے گا۔ جب چلّہ پورا ہو تو وہ بالو ریت لے کر کنوئیں پر ایسے وقت پہنچے کہ کوئی پنہاری کنوئیں سے پانی بھر کر لے نہ گئی ہو پس جو اوّل آئے۔ تو نظر بچا کر وہ بالو ریت اس کے گھڑے میں ڈال دے جب وہ گھڑا اٹھا کر سر پہ رکھے گی گھڑا ٹوٹ جائے گا۔ عامل اس کا ٹھیکرا اٹھا کر لے آئے۔ اور لوبان کی دھونی دے کر سنبھال رکھے شام کے وقت جب گلّہ مویشیاں چر کر واپس آرہا ہو تو عامل وہ ٹھیکرا لے کر رستہ میں جا کھڑا ہو۔ اور ٹھیکرے میں سے گلّے پر نظر مارے کسی مویشی پر ایک لڑکا بعمر ۱۴ سال بیٹھا نظر آئے گا اور نزدیک آ کر کہے گا۔ میاں رستہ چھوڑ دو۔ عامل اس

کے جواب میں خاموشی سے اس کی ٹوپی اتار لے اور گھبرا چھوڑ دے جب وہ ٹوپی لینے آوے
اور اپنی اطاعت کا قول و اقرار کرے تو نام دریافت کر دے۔ نام اسمٰعیل بیابانی بتلائے گا
اور جب بھی بلاؤ گے حسب اقرار حاضر ہوگا مگر یہ یاد رہے کہ بدبودار اشیاء مثلاً پیاز خام
لہسن شلغم وغیرہ عامل کو ترک کر دینا ہوگا ورنہ عمل ہاتھ سے جاتا رہے گا اور نہ ہی کسی سے
اوّل تا آخر اس عمل کا ذکر کرے ؛

# قبولیتِ دُعا

## طلبِ عافیت

سورۂ یٰسٓ شریف میں چار جگہ اسم الرحمٰن اور تین جگہ اسم اللّٰہ۔ اور
اسی طرح سورۃ "تبارک الذی" میں پس جو شخص رفع مصیبت و پریشانی کے لئے پڑھے تو
جب اسم رحمٰن آوے تو دہنے ہاتھ کی ایک انگلی بند کر لے دوسری بار دوسری۔
حتّٰی کہ سورۃ ختم ہونے پر دہنے ہاتھ کی تو چار انگلیاں اور بائیں ہاتھ کی تین انگلیاں بند
ہو جائیں گی۔ یعنی اسم الرحمٰن پر دہنے ہاتھ کی چار انگلیاں اور اسم اللّٰہ پر بائیں ہاتھ
کی تین انگلیاں یکے بعد دیگرے بند کی گئی ہیں۔ اس کے بعد اسی طرح پھر سورہ تبارک الذی
پڑھے اور بدستور چار دہنی اور تین بائیں طرف کی یعنی رحمٰن کے لیے چار دہنی اور اسم
اللّٰہ کے لیے تین بائیں طرف کی انگلیاں باری باری کھولتا چلا جائے۔ بعد خاتمہ کے
اپنی عافیت کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ قبول ہوگی۔ انگلیوں کا بند کرنا اور کھولنا بخوبی سمجھ لے۔
بفضل اللہ محروم نہ رہے گا ؛

**غیب سے روزی :-** سورہ یٰسین بصدق دل آخر شب میں اکتالیس بار پڑھے۔
بلاشک اللہ تعالیٰ غیب سے روزی کا سامان پیدا کر دے ؛

**حاجت روا :-** سورہ یٰسین جس حاجت کے لئے بھی اکتالیس بار پڑھے
وہ حاجت بفضل اللہ روا ہو۔ مگر پڑھنے کا وقت بعد از نماز صبح ہے ؛

**تسخیر خلق :-** جو کوئی سورہ یٰسین کو بہ زعفران و گلاب مصفّے کاغذ سفید پر لکھ کر

موم جامہ معطر کر کے بازو یا گلے میں باندھ لے دوست و دشمن سب کی نظر میں عزیز ہو جائے۔

**دفعِ عداوت :-** سات عدد دانہ روئی پر سورۂ یٰسین کو دفعِ عداوت کی نیت سے پڑھے ان شاء اللہ دشمنی دور ہو کر دوستی و محبت ہو جائے۔

**دفعِ اثرِ جادو :-** اگر چاہے کہ کسی پر جادو کا اثر نہ ہو تو دانہ گندم پر واسطے باطل ہونے سحر کے سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور باندھ لے جادو ہرگز اثر انداز نہ ہوگا۔

**دفعِ احتلام :-** جو کوئی سورہ یٰسین پڑھ کر سوئے اسے ہرگز احتلام نہ ہو اور نہ ہی کوئی خواب بد آئے۔ مجرب المجرب ہے۔

**بخت و دولت :-** جو کوئی دولت و بخت کی کشادگی چاہے وہ دو رکعت نماز اس نیت سے گزارے اور ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے ایک بار سورہ یٰسین پڑھے۔ مگر یہ نماز شب پنجشنبہ یا جمعہ کو گزارے۔

**زبان بندی :-** سورۂ یٰسین کو ایک بار زبان بندی کی نیت سے پڑھیں ان شاء اللہ مخالف کی زبان بند ہو جائے گی۔ مگر ہر مبین پر اس کا نام بہ تصورِ کامل لے اور اپنا مطلب بیان کرے۔

**دفعیۂ سحر :-** اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو تو عود خام لا کر اور اس پر سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور سحر ٹوٹ جانے کا خیال دل میں رکھے اور مسحور پر نگاہ رکھے۔ ان شاء اللہ اثرِ سحر دور ہو جائے گا۔

**دفعیہ دردِ زہ۔ تسہیل ولادت :-** اگر حاملہ دردِ زہ میں گرفتار ہو تو اس سورۃ کو ، بار شکر یا مصری پر دم کر کے کھلائیں۔ بفضل اللہ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔ اور تسکین ہو جائے گی۔

**مشکلات کے حل کے لئے یہ طریقہ بھی قابلِ تعظیم و تکریم ہے :-**

پس جب کوئی مہم یا مشکل پیش آوے تو آخر شب میں بہ ایں صورت سورہ یٰسین شریف کی تلاوت کرے یعنی ہر مبین پر ان اولیاء اللہ کے نام زبان سے کہتا جائے جو بہ دہن

یا سلطان شاہ صفی اصفہانی - یا سلطان بایزید بسطامی - یا سلطان ابوالخیر ماژندرانی - یا سلطان ابوسعید سامانی - یا سلطان محمود غزنوی - یا سلطان ابراہیم ادھم خراسانی - یا سلطان غازی بخاری۔

اس کے بعد اپنی حاجت خدا تعالیٰ سے طلب کرے یعنی عداوت بغض، حب تسخیر، قضاء حاجت میں سے جو چاہے خدا سے مانگے - بدیں صورت سات مرتبہ سات روز تک پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ ہر حاجت بر آئے گی۔ لیکن یہ یاد رہے کہ اثنا و عمل میں ترک حیوانات اور صحبتِ زن نہایت ضروری ہے۔

**افزونی شیر مادر** :- سورۂ یٰسین بزعفران وگلاب لکھ کر اور دھو کر پلانے سے دودھ پلانے والی عورت کا دودھ بڑھ جاتا ہے۔

**قوتِ حافظہ** :- سورۂ یٰسین کو سات روز تک زعفران وگلاب سے لکھے - اور دھو کر پیتا رہے تو جو کچھ لے اس کو ہرگز نہ بھولے جس سے گفتگو کرے اس پر غالب رہے

**حصولِ آرزو** :- عروجِ ماہ میں علی الصبح یٰسین پڑھیں اور ہر مبین کے بعد سات بار سورۂ فاتحہ پڑھیں ۔ دست بدعا ہو کر التجا حصولِ آرزو کریں۔ تین تا سات روز میں مراد بفضل اللہ حاصل ہو جائے گی - کمال با اثر وظیفہ ہے

**چاند شبِ اوّل** :- جب شبِ اوّل کا چاند دیکھے تو سورۂ یٰسین پڑھے - بفضل خدا مہینہ بھر تمام قسم کی آفات بلیات سے محفوظ رہے -

**بحالیٔ عہدہ** :- اگر کسی کا عہدہ یا درجہ کم کر دیا گیا ہو تو وہ جمعرات کو روزہ رکھے اور صبح و شام ایک ایک بار سورۂ یٰسین پڑھا کرے اور بعد نمازِ عشاء سات سو بار کلمہ تمجید پڑھ کر سو جائے اور پھر کسی سے ہمکلام نہ ہو - تین دن یہ وظیفہ کرے - بفضل اللہ سابقہ جگہ مل جائے گی۔

**کوئی مہم درپیش ہو** :- تو ایک یا تین آدمی اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین کو اکتالیس بار پڑھیں۔ مگر ایک ہی جلسہ میں لب دریا بیٹھ کر پڑھیں تو بہت افضل ہے۔ دگرنہ ایک طشت پانی سے بھر کر اپنے پاس رکھ لیں اور یہ

خیال ذہن نشین رہے کہ اس مقام پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں۔ لباس صاف ستھرا اور خوشبو روشن رہے۔ ان شاء اللہ مہم سر ہو گی۔

**محتاج غنی ہو :-** اگر سورہ یٰسین کو کوئی نماز صبح میں سنتوں اور فرضوں کے درمیان اور ایسا ہی شام کی نماز میں سنتوں اور فرضوں کے درمیان ہمیشہ پڑھا کرے۔ تو بحکم قادرِ مطلق غنی ہو جائے۔ مجرب المجرب ہے

**آسیب و سحر :-** یہ سورت آسیب زدہ پر پڑھ کر دم کرے تو آسیب بھاگ جائے مسحور پر پڑھے تو سحر دُور ہو جائے۔

**مہربان کردن :-** اگر خواہی کہ کسے را مہربان گردانی۔ بیار دو چہل و یک سنگریزہ و سورت یٰسین را چہل و یکبار بخواند۔ ہر سنگریزہ دمیدہ در دیگی انداختہ بموم ابند کردہ زیر آتش گرم دفن کنند۔ ان شاء اللہ در محبت بیقرار خواہد شد۔ (از یکے بیاضِ کہنہ)

**حصولِ فرزند :-** ہر کہ را فرزند نباشد سورہ یٰسین را با آبِ گلاب و زعفران بنویسد در موم بند کردہ در آب انداختہ ہفت یا چہل روز بخورد و بعد گذشتن ہفت یا چہل [illegible] نزدیکی کند خدائے عزّ و جلّ فرزند صاحبِ عمر دراز بخشد۔ (از یکے بیاضِ کہنہ)

**حفاظتِ دوکان مکان زراعت و باغ وغیرہ کے لیے :-** اس کے گرد گھومتے ہوئے تین مرتبہ سورہ یٰسین پڑھیں۔ متواتر سات روز تک یہ عمل کرتے رہیں دوکان مکان و زراعت وغیرہ بفضلِ تعالیٰ ہر بلا سے محفوظ رہیں گے اور بڑی برکت ہو گی۔

**کوئی چیز گم ہو جائے :-** تو اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کے ساتھ پانچ بار سورہ یٰسین پڑھے۔ بفضل اللہ گمشدہ چیز دستیاب ہو جائے گی۔

**حصولِ مدعا :-** کے لئے یہ طریقہ بھی مقبول ہے کہ اس سورت کو اوّل مبین تک پڑھے پھر واپس ہو کر شروع سے پڑھے پھر دوسری مبین تک اور پھر واپس شروع سے اسی طرح ساتوں مبینوں سے واپس ہوتا ہے۔ آٹھویں بار پوری پڑھ کر اپنا مدعا بارگاہِ خالق سے طلب کرے۔ ضرور ملے گا۔

**واپسی مفرور :-** اگر کسی کا بیٹا یا عزیز مفرور ہو تو چاہیے کہ سات بار سورہ

پڑھنے سے جب آیت المکرمین پر پہنچے تو مفرور اور اس کی ماں کا نام لے۔ مگر پڑھنے سے پہلے ایک قفل آہنی ہاتھ میں ہو یٰسین پڑھنے کے بعد اس قفل پر جو کھلی حالت میں ہو۔ پھونک مار کر بند کر دے اور ہوا میں لٹکا دے۔ مفرور پریشان حال ہو کر واپس آ جائے گا۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ بقولے دیگر سورہ یٰسین سات بار مکرمین تک پڑھ کر قفل پر دم کریں اور بند کر کے دریا میں ڈال دیں تو بھی چور یا مفرور سرگرداں ہو کر واپس آ جائے گا۔

**چھلّہ دافع بواسیر خونی و بادی:-** آخری شہادت کے دن چاندی کا ایک چھلّہ بنوائیں پھر قدرے پانی پر سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس چھلّے کو آگ میں تپا کر دم شدہ پانی میں بجھائیں اور آسیدم ہاتھ میں پہن لیں۔ انشاءاللہ صحت ہوگی۔

**دفع تپ:-** کچا سوت کنواری لڑکی سے کتوا کر اس پر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اور ہر مبین پر گرہ دے کر اس کا گنڈہ بنائیں اور مریض بخار کے گلے میں ڈالیں۔ بعد صحتیابی مریض سوا سیر کا روٹ پکا کر کسی محتاج کو دے اچھا نہ ہو تو تین روز تک متواتر یہ عمل کرے۔

بقولے آرام نہ ہو تو اس گنڈے کو دو انگل بھر کاٹ کر جلا دے بفضلِ خدا یقیناً صحت حاصل ہوگی۔ مگر بعد میں غوث الاعظم کی شیرینی پر فاتحہ ضرور دلائے۔ آئندہ بخار نہ ہوگا۔

## عمل چھلّہ مسمریزی

جو بہت سی بیماریوں مثلاً بواسیر، صرع وغیرہ کے علاوہ دافع درد زہ محافظ بچگان۔ یہ عمل ماہ صفر کے آخری چہار شنبہ کے دن ساعتِ عطارد میں تکمیل پذیر ہوتا ہے آگے پیچھے نہیں۔ پس جب ماہ صفر کا آخری بدھ آئے تو عامل باوضو ہو کر اور ایک صاف ستھرا گلاس ہاتھ میں لے کر سورہ یٰسین پڑھتے ہوئے کسی نزدیکی کنوئیں کی طرف روانہ ہو۔ اگر کنواں نزدیک نہ ہو تو نلکہ ہی تک سلام قولا من رب رحیم تک پڑھ کر پہنچیں اور اس آیت کو سات بار دہرا دہرا کر گلاس پانی سے بھر لیں۔ پھر دوسرے کنوئیں تک ایسا ہی کریں۔ یعنی

سلام قولا من رب رحیم سات بار پڑھ کر گلاس پانی سے بھر لیں۔ الغرض سات کنوؤں یا نلکوں سے ایک ایک گلاس ہموزن پانی جمع کر لیں پھر گھر تک کی واپسی میں باقی سورۂ یٰسین ختم کر دیں کنویں یا نلکے تک جانے اور واپس آنے میں جتنا عرصہ لگے اس اثنا میں نہ کسی سے کلام کریں اور نہ ہی کوئی اور کام سوائے جواب سلام کے کچھ اور زبان سے نہ نکلے اس فراہم شدہ پانی میں نقرئی چھلے جسقدر بھی ممکن ہوں گرم کر کے سات بار بجھائیں یہ چھلے انشا اللہ بجلی کی تاثیر سے فروغ والے ہوں گے۔

**فوائد:-** (۱) بچے کے گلے میں ڈالدیں تو ہر بلا سے محفوظ و مامون رہے (۲) درد زہ والی عورت کی کمر میں باندھ دیں۔ تو اس کی مشکل آسان ہو جائے۔ (۳) بائیں ہاتھ کی چھنگلیا میں پہنیں تو بواسیر ہر قسم دور ہو۔ (۴) مصروع کے گلے میں ڈالیں تو شفاء کاملہ نصیب ہو۔

**نوٹ:-** پانی مذکور کے برتن میں پہلے حروف مقطعات کا نقش بمع حروف گلاب و زعفران سے چینی کی پرچ میں رکھ کر دھو لیا جائے۔ حروف مقطعات یہ ہیں:-

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الم المص الر کہیعص طہ طسم طسمہ یٰس ص حمعسق ق ن۔ نقش متبرکہ یہ ہے:-

۷۸۶

| ۶۷۱ | ۶۷۷ | ۶۸۳ | ۶۸۹ | ۶۶۵ |
|---|---|---|---|---|
| ۶۸۴ | ۶۸۵ | ۶۶۶ | ۶۷۲ | ۶۷۸ |
| ۶۶۷ | ۶۷۳ | ۶۷۹ | ۶۸۰ | ۶۸۶ |
| ۶۷۵ | ۶۸۱ | ۶۸۷ | ۶۶۸ | ۶۷۴ |
| ۶۸۸ | ۶۶۹ | ۶۷۱ | ۶۷۶ | ۶۸۲ |

# محافظ اطفال

## بچہ ہر بلا سے محفوظ و عمر دراز ہو

**عمل:-** سات تار نیلے بچے کے قد کے برابر لے کر اس پر سورہ یٰسین شریف پڑھنا شروع کریں اور ہر مبین پر ایک گرہ لگاتے جائیں اور ختم ہونے کے بعد وہ گنڈہ بچے کے گلے میں ڈالدیں۔ بچہ ضد کرتا ہو۔ دودھ نہ پیتا ہو۔ خواب میں ڈرتا ہوا چونک چونک کر اٹھتا ہو یا بچہ ام الصبیان کے عارضہ میں مبتلا ہو یا اسے دق الاطفال ہو یعنی سوکھتا

سے پاک و صاف ہو بیٹھے بچھائیں اور لباس صاف و معطر پہنیں - اول دو رکعت نماز نفل پڑھیں اور چہار آیت الکرسی تین بار چاروں قل ایک ایک بار پڑھیں اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے ہتھیلیاں باہم ملیں اور پھر دونوں سیدھے ہاتھ اپنے تمام جسم پر پھیر لیں - اور درود قادریہ - اللھم صل علی محمد معدن الجود والکرم وآلہٖ وسلم ایک سو بار پڑھیں اس کے بعد سورہ یٰسین سادہ بہتر مرتبہ ایک جلسہ میں پڑھیں اور پڑھنے کے وقت خوشبو عود وغیرہ جلتی رہے - بعد ختم درود شریف ایک سو بار مکرر پڑھیں اور فاتحہ بنام حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ونذر حضرت غوث الاعظم وجمیع بزرگان طریقہ خوانده بخش دیں - اس دن روزہ سے ہوں اور شام کے وقت دودھ وچاول سے روزہ افطار کریں - بہترین طریقہ عمل ہے اس کے بعد بطور وظیفہ تین یا ایک بار روزانہ بوقت صبح پڑھتے رہیں - عندالضرورت جس مقصد کے لئے چاہیں پڑھیں مؤثر ہوگی -

## دعوت سورہ یٰسین کا اور مؤثر طریقہ :-

عروج ماہ میں بروز بدھ یا جمعہ بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف کے سورہ یٰسین اکتالیس بار پڑھیں اس کے بعد ہر روز ایک بار ہمیشہ پڑھتے رہیں - جب کوئی مہم یا ضرورت پیش آئے تو سورۂ موصوف اکیس بار اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ انشاء اللہ جو بھی دل کی آرزو ہوگی بلاشک پوری ہوگی -

طریقہ دیگر خواندن جو عبداللہ رحمت اللہ علیہ سے مروی ہے - سورہ یٰسین اس میں سات مبین ہیں جب پہلی مبین پر پہنچے تو ایک انگلی بند کرلیں دوئم پر دوسری انگلی علی ہذا القیاس ساتوں پر سات انگلیاں بند ہوجائیں - سورۃ تمام کرکے پھر ایک مبین پر اسے کھولنے سے پہلے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کہہ کر تین بار فاتحہ اور اس کے بعد بصدق و اخلاص وحضور دل یہ دعائے منظم - بسم اللہ سبحان المنفس عن کل مدلین سبحان المفرج عن کل محزون سبحان من جعل خزائنہ بین الکاف والنون بیدہ ملکوت کل شیئی والیہ ترجعون تین تین بار پڑھتے ہوئے یکے بعد دیگرے ساتوں انگلیاں کھول دے اور حاجت طلب کرے انشاء اللہ تعالیٰ حاصل ہوگی ؛

# سورۂ یٰسین پڑھنے کا ایک نہایت مؤثر طریقہ

اگر کوئی حاجت جس کے بر آنے کی کوئی امید نہ ہو اس کے لئے سورۂ موصوف شب جمعہ سات مرتبہ پڑھے اور ان کا ثواب سات سلطانوں کے ارواح پاک کو بخش دے۔ انشاء اللہ دوسرا جمعہ نہ آئے گا کہ مراد حاصل ہو جائے گی۔ سلطان بزرگوار یہ ہیں:۔

اول سلطان خراسانی۔ دوئم سلطان سنجر ماضی۔ سوئم سلطان ابراہیم ادھم۔ چہارم سلطان ابو سعید۔ پنجم سلطان محمود غازی۔ ششم سلطان اسمٰعیل سامانی۔ ہفتم سلطان بایزید بسطامی۔

**محبت کے لئے:۔** اکتالیس دانہ گندم لائیں اور ہر دانہ پر ایک ایک بار سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے اور یہ کہتے ہوئے بہ تصور کامل:۔ سوختم دل و جان فلاں بنت فلاں۔ آگ میں ڈالتے جائیں۔ مطلوب محبت میں بیقرار ہو گا۔

**آرزوئے دوستی:۔** اگر کسی سے دوستی کی آرزو ہو تو بہ نیت دوستی چار رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ ایک بار اور یٰسین ایک بار پڑھے۔ نماز تمام ہونے کے بعد سر کو زمین پر رکھ کر بصد عجز التجا بدرگاہ عالیہ کرے۔ بیشک مراد بر آئے۔

**حصولِ مراد کے لئے:۔** سورۂ یٰسین ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اسی پانی سے اپنا منہ دھوئے اور وضو بھی کرے اس کے بعد دو رکعت نماز پڑھے۔ اور ہر رکعت میں فاتحہ ایک بار اور سورۂ یٰسین تین بار پڑھے۔ بعد ادائے نماز سر سجدہ میں رکھ دے اور جو دل کی مراد ہو۔ اللہ تعالیٰ سے مانگے ضرور ملے گی۔

**دوستی کی آرزو:۔** اگر کسی کو اپنا دوست بنانے کی آرزو ہو تو روز جمعرات و جمعہ غسل کرے اور ساعت نیک میں دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار۔ یٰسین ایک بار اور سورۂ والشمس [illegible] بار پڑھے۔ جب نماز سے فارغ ہو تو [illegible] مراد حاصل ہو گی۔

# دعوتِ خرچنگ

جسے چاہتا ہے اس کے سات بال حاصل کرے اور ہر بال پر ایک بار سورۂ یٰسین پڑھ کر گرہ دے اور دم کرے جب یہ تمام عمل ختم ہو جائے تو ایک کیکڑہ لے اور اس کے پاؤں میں ساتوں بال باندھ کر پانی میں چھوڑ دے۔ مطلوب محبت میں بیقرار ہوگا۔

**عمل دیگر برائے بیقراری مطلوب :-** سورہ یٰسین بمع نام خود۔ مادر خود و نام مطلوب معہ مادر لکھ کر درخت پر لٹکا دے۔ سخت بے بیقرار ہوگا۔

**حاضری مطلوب :-** خواہ وہ ہزار کوس پر کیوں نہ ہو۔ ساعت نیک میں اکتالیس دانہ مرچ سفید و اکتالیس منیز لائے اور مرچ کو منیز میں ڈال کر اس پر ایکبار سورۂ یٰسین پڑھے اور دم کرے اور پھر انہیں جوڑا جوڑا کر کے آگ میں جلا دے۔ اسی طرح اکتالیس بار پڑھے اور دم کرے اور الگ الگ کر دے۔ جب سب جل چکیں تو مطلوب اگرچہ کتنے بھی فاصلہ پر کیوں نہ ہو۔ تڑپتا ہوا طالب کی خدمت میں آ جائے گا۔

**سورہ یٰسین پڑھنے کا ایک اور طریقہ :-** شروع کرنے سے پہلے یہ دعا پڑھیں :- اللھم انک جعلت فی سورۃ یٰسین فانت شفاء و الف دواء و الف برکت وسمیتھا علی لسان نبیک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ اجمعین خیر الدنیا والآخرۃ تفرج وتدرج عنا کل سوء و بلیۃ وتقضی لنا حاجت فی الدنیا والآخرۃ انک علی کل شیئ قدیر۔

جب سورۃ پڑھنا شروع کریں۔ ایکدم میں سات مرتبہ کلمہ یٰسین پڑھیں جب آیت لا یبصرون پہ پہنچیں کہیں۔ یا من نورہ فی سترہ والسترۃ فی نورہ استرنی عن عیون الناظرین۔ اور جب وجعلنی من المکرمین تک پہنچیں تو کہیں یا رب اکرمنی بقضاء حاجتی و مطلب را بخاطر گذرانند۔ اور جب آیت تقدیر العزیز العلیم پہ پہنچیں تو کہیں اللھم بفضلک الشافع الدافع اغنی من جمیع خلقک اور جب آیت رب الرحیم پہ پہنچیں تو کہیں یا رحیم اور پڑھنے کے وقت اپنی حاجت کا دھیان رکھیں اور کہیں اللھم سلمنی من آفات الدنیا والآخرۃ واقض حاجتی اور جب تمام ہو پڑھے :- سبحان المفرج عن

کل محزونٍ وسبحان المنفس عن کل مکروبٍ سبحان المخلص من کل بحرانٍ سبحان العالم کل مکنونٍ سبحان الذی یجری الماء فی البحار والعیون سبحان من جعل خزائن علمہ بین الکاف والنون سبحان من اذا اراد شیئًا ان یقول لہٗ کن فیکون۔ سبحان من بیدہٖ ملکوت کل شیئٍ والیہ ترجعون۔ اس کے بعد اپنی حاجت طلب کرو۔ ملے گی ✲

## تسخیر مؤکّلین سورۂ یٰسین

اگر سورۃ موصوف کے مؤکلین کو مطیع و فرمانبردار کرنا منظور ہو تاکہ وہ تیری خدمت میں حاضر رہیں تو اس سورۃ کو پہلی مبین تک حفظ کرو اور بہ ترک حیوانات کسی ایسی مسجد میں پڑھنا شروع کرو۔ جس میں کسی قسم کی چھت یا سایہ نہ ہو لباس پاکیزہ و معطر ہو جو صرف پڑھنے کے لئے مخصوص ہو جو بخود میسر ہو جائے اور اس جگہ کو دھونی دے اور بعد نماز مغرب رو بقبلہ ہو کر سورۃ کو پہلی مبین تک ایک سَو ایک۱۰۱ مرتبہ روزانہ پڑھے اس کے بعد مؤکلوں کی نیاز دے کر اس پڑھائی کا ثواب نبی کریم صلعم اور مؤکلین کو پہنچا کر اٹھ کھڑا ہو۔ دورانِ عمل میں ہر وقت کلمے کا وِرد رکھے اور کسی وقت کی نماز ترک نہ کرے، زبان پاک رکھے اور اگر ہو سکے تو روزہ بھی رکھے ورنہ خیر۔ اور عمل جمعرات سے شروع کرے جب دوسری جمعرات آئے اس دن روزہ ضرور رکھے اور کسی قدر مٹھائی اور خوشبو مہیا کر کے اپنے سامنے رکھے اور ایک سفید پاکیزہ چادر اپنے سامنے قبر کی صورت بچھا دے اور اس کو نبی کریم کا مزار تصور کرے اور خود کو اس کا مجاور سمجھے اور وظیفہ نہایت عجز و انکساری سے ختم کر کے اس کا ثواب نبی کریم اور مؤکلین کو بخشے اور مزار مبارک سے عرض کرے کہ میری یہ التجا ہے کہ اس سورۃ کے مبین اوّل کے مؤکلوں کو آپ میرے حوالے کر دیں اور آپ اپنے کرم سے مجھ پر رحم فرما دیں۔ عجز و انکساری سے عرض کرے روئے گڑگڑائے پھر اٹھ جائے۔ اور چادر کو جا نماز کی طرح تہہ کر رکھے اگر ہو سکے تو بروز جمعرات شیر برنج کی تین رکابیاں بطہارت اپنے ہاتھ سے ہی تیار کرے اور معمول کے موافق نیاز دے بعدہٗ ایک رکابی خود کھالے اور دو رکابیاں ہاتھ میں لے کر دریا پر چلا جائے اور پنڈلی تک پانی میں جا کر چھوڑ دے۔ انشاءاللہ

کے پاک و صاف بستر بچھائیں اور لباس صاف و معطر پہنیں۔ اول دو رکعت نماز نفل پڑھیں اور چھار آیت الکرسی تین بار چاروں قل ایک ایک بار پڑھیں اور اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ہتھیلیاں باہم ملیں اور پھر دونوں سیدھے ہاتھ اپنے تمام جسم پر پھیر لیں۔ اور درود قادریہ۔ اللھم صل علی محمد معدن الجود والکرم وآلہٖ وسلم ایک سو بار پڑھیں اس کے بعد سورہ یٰسین سادہ بہتر مرتبہ ایک جلسہ میں پڑھیں اور پڑھنے کے وقت خوشبو عود وغیرہ جلتی رہے۔ بعد ختم درود شریف ایک سو بار مکرر پڑھیں اور فاتحہ بنام حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ونذر حضرت غوث الاعظم و جمیع بزرگان طریقہ خوانده بخش دیں۔ اس دن روزہ سے ہوں اور شام کے وقت دودھ چاول سے روزہ افطار کریں۔ بہترین طریقہ عمل ہے اس کے بعد بطور وظیفہ تین یا ایک بار روزانہ بوقت صبح پڑھتے رہیں۔ عند الضرورت جس مقصد کے لئے چاہیں پڑھیں مؤثر ہوگی۔

## دعوت سورہ یٰسین کا اور مؤثر طریقہ :-

عروج ماہ میں بروز بدھ یا جمعہ بعد از نماز عشاء اول و آخر درود شریف کے سورہ یٰسین اکتالیس بار پڑھیں اس کے بعد ہر روز ایک بار ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ جب کوئی مہم یا ضرورت پیش آئے تو سورۂ موصوف اکیس بار اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ انشاء اللہ جو بھی دل کی آرزو ہوگی بلاشک پوری ہوگی۔

**طریقہ دیگر خواندن** جو عبداللہ رحمت اللہ علیہ سے مروی ہے۔ سورہ یٰسین اس میں سات مبینیں ہیں جب پہلی مبین پر پہنچے تو ایک انگلی بند کر لیں دوسرے پر دوسری انگلی علی ہذا القیاس ساتوں پر سات انگلیاں بند ہو جائیں۔ سورۃ تمام کر کے پھر ایک مبین پر اس کے کھولنے سے پہلے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کہہ کر تین بار فاتحہ اور اس کے بعد بصدق و اخلاص و حضور دل یہ دعا ئے معظم۔ بسم اللہ سبحان المنفس عن کل مدیون سبحان المفرج عن کل محزون سبحان من جعل خزائنہ بین الکاف والنون بیدہٖ ملکوت کل شیئ والیہ ترجعون تین تین بار پڑھتے ہوئے یکے بعد دیگرے ساتوں انگلیاں کھول دے اور حاجت مطلبیہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ حاصل ہوگی۔

# سورۂ یٰسین پڑھنے کا ایک نہایت مؤثر طریقہ

اگر کوئی حاجت جس کے بر آنے کی کوئی امید نہ ہو اس کے لئے سورۂ موصوف شب جمعہ سات مرتبہ پڑھے اور ان کا ثواب سات سلطانوں کے ارواح پاک کو بخش دے۔ انشاء اللہ دوسرا جمعہ نہ آئے گا کہ مراد حاصل ہو جائے گی۔ سلطان بزرگوار یہ ہیں :-

اول سلطان خراسانی۔ دوئم سلطان سنجر ماضی۔ سوئم سلطان ابراہیم ادھم۔ چہارم سلطان ابو سعید۔ پنجم سلطان محمود غازی۔ ششم سلطان اسمٰعیل سامانی۔ ہفتم سلطان بایزید بسطامی۔

**محبت کے لیئے :-** اکتالیس دانہ گندم لائیں اور ہر دانہ پر ایک ایک بار سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے اور یہ کہتے ہوئے بہ تصور کامل :- سوختم دل و جان فلاں بنت فلاں۔ آگ میں ڈالتے جائیں۔ مطلوب محبت میں بیقرار ہوگا۔

**آرزوئے دوستی :-** اگر کسی سے دوستی کی آرزو ہو تو بہ نیت چار رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ ایک بار اور یٰسین ایک بار پڑھے۔ نماز تمام ہونے کے بعد سر زمین پر رکھ کر بصد عجز التجا بدرگاہ عالیہ کرے۔ بیشک مراد بر آئے۔

**حصول مراد کے لیئے :-** سورۂ یٰسین ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کرے اور اس پانی سے اپنا منہ دھوئے اور وضو بھی کرے اس کے بعد دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ ایک بار اور سورۂ یٰسین تین بار پڑھے۔ بعد ادائے نماز سر سجدہ میں رکھ دے اور جو دل کی مراد ہو۔ اللہ تعالیٰ سے مانگے ضرور ملے گی۔

**دوستی کی آرزو :-** اگر کسی کو اپنا دوست بنانے کی آرزو ہو تو روز جمعرات وجمعہ غسل کرے اور ساعت نیک میں دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار۔ یٰسین ایک بار اور سورۂ والشمس ایک بار پڑھے جب نماز سے فارغ ہو تو عرض کرے۔ مراد حاصل ہوگی۔

بلاشک وشبہ ایک چلّہ کے عرصہ میں دو مؤکل غریبوں کی صورت ولباس میں عمامہ پہنے ہوئے آئیں گے جن میں سے ایک دراز قامت اور سبزہ رنگ ہوگا۔ اور دوسرا بہ رنگ سرخ ہوگا جس کا عمامہ سبز ہوگا۔ ان کے آنے کی صورت یہ ہوگی کہ عامل کے پیچھے سے آکر کھڑے ہو جائیں گے ورنہ سامنے سے آکر پوچھیں گے کہ کیا چاہتا ہے۔ وظیفہ ختم کرے تو ان سے کہے کہ میں تم سے دوستی و ملاقات کرنا چاہتا ہوں۔ ان کے سامنے آنے پر یہ ضروری ہے کہ عامل انہیں سلام علیکم کہہ کر نبی کریم پر درود بھیجے اور ان سے یہ استدعا کرے کہ جب میں آپ کو طلب کروں تو میرے حال پر توجہ وکرم فرمائیں اور جو کچھ فرمائش یا طلب کروں اس کو بجا لائیں جب وہ قبول کریں اور چلّہ بھی ختم ہو چکا ہو تو آخری دن شیر برنج پکا کر مذکورہ بالا طریقہ سے نیاز دے کر دریا میں ڈال آئے اور عمل کو بس کرے۔ لیکن ہر روز اتنی ہی مرتبہ سورہ موصوف کو پڑھنا ضروری سمجھے اور بروز جمعرات جو چیز میسر آوے خوشبو پر نبی کریم اور مؤکلوں کی نیاز دے پس طالب اس کا عامل ہوگا۔ عندالضرورت خوشبو اور روشنی مہیا کر کے پڑھے اور مؤکلین کو طلب کر کے مدّعا کہے۔

بغیر زکوٰۃ دیئے بھی اگر کوئی کسی ضرورت کے لئے اس کا چلہ کرنا چاہے تو مذکورہ بالا طریق سے بے سایہ و چھت مسجد یا مکان میں بدستور روزانہ ایک سو ایک بار پڑھے اور عطر کی شیشی ہر روز اپنے سامنے رکھے اور بعد ختم ثواب نبی کریم اور مؤکلین کو بخشے ہر جمعرات کو روزہ رکھے اور چادر کے مزار سے اپنی حاجت طلب کیا کرے بعد مغرب کے۔ پس جس شب مؤکل اس کو خواب میں نظر آئیں گے اسی صبح کو اس کا مطلب بر آئے گا۔ یعنی روزگار مل جائے گا پریشانی رفع ہو جائے گی غرض جو بھی آرزو ہوگی پوری ہوگی۔ پس اس دن شیر برنج بدستور پکا کر نبی کریم و مؤکلین کی نیاز دے۔ لیکن وہ شیر برنج کونڈہ کی اتنی ہو۔ جتنی خود کھا سکے۔ پس کونڈہ سے نکال کر اسی جگہ کھائے اور باقی کو جیسا بیان کیا گیا ہے دریا میں ڈال دے ٭

دوران عمل میں اپنے آپ کو ہر وقت پاک وصاف رکھے۔ لباس بھی پاکیزہ ومعطر ہونا چاہیئے۔ نیز یقین کامل کا ہونا بہت ضروری ہے ٭

# حصول نمبر سٹہ

ایک سے سو تک پرچیوں پر ہندسے لکھے اور پاک و طاہر مٹی میں گولیاں بنا دے۔ ایک طشت میں پانی بھر کر وہ گولیاں اس میں ڈال دے اور پھر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کر دے جب مبین اول پر پہنچے تو دیکھے کہ گولی پھٹتی ہے یا نہیں۔ نہیں پھٹی تو پھر آگے پڑھنا شروع کرے حتیٰ کہ سات مبینیں پڑھ جائے جس مبین پر آکر گولی پھٹے بس وہی نمبر ہے اگر بار اول پڑھنے پر کوئی گولی نہ پھٹے تو مکرر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کرے اور علیٰ ہذا القیاس اسی طرح ۷ بار تک پڑھیں۔ کسی نہ کسی مبین پر گولی ضرور پھٹے گی جو مبین کے علاوہ گولی پھٹے بیکار ہے۔ جو لفظ مبین پر پھٹے وہی نمبر ہوگا۔

# حصول ریس

## (گھوڑ دوڑ)

ریس میں جتنے گھوڑے شامل ہونے والے ہوں اتنی ہی پرچیاں بنا کر ان وہ گھوڑے معہ رنگ لکھیں اور ان پرچیوں کو نہایت پاک و طاہر مٹی میں خوب اچھی طرح سے لپیٹ کر بصورت گولی ایک برتن میں پانی بھر کر سب گولیاں اس میں ڈال دیں اور باوضو ہو کر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں۔ جب مبین اول پر پہنچے تو دیکھے کونسی گولی پھٹی ہے۔ غرضیکہ لفظ مبین پر جو گولی پھٹ جائے گی وہی گھوڑا جیتے گا پس اسی کا ٹکٹ خریدو۔ اگر ایک بار پڑھنے میں گولی نہ پھٹے تو مکرر سہ کرر پڑھیں۔

# سورۂ یٰسین کا نقش معظّم

اس متبرک سورۃ کا نقش بڑی جستجو کے بعد دستیاب ہوا ہے صاحب کنز الحسین تحریر کرتے ہیں کہ اس نقش کی تعریف کرنے سے زبان عاجز ہے۔ اگر چالیس روز دریا پر جاکر غسل کرکے اس نقش کو پڑھ کرے اور شکر و آٹے میں گولی بنا کر مچھلیوں کو ڈالے۔ جب چلہ ختم ہو جائے۔ اس روز شیر برنج کا کونڈہ تیار کرکے نبی کریمؐ اور مؤکلوں کی نیاز دے اور کچھ بقدر اشتہا خود کھائے باقی دریا میں پنڈلیوں تک پانی میں جاکر چھوڑ دے اس روز سے اس نقش کا عامل ہو جائے گا اس کے بعد جس مطلب کے لئے لکھے گا پورا اثر دکھائے گا۔ چوری ہو تو کٹورے پر لکھ دے کٹورا چور کے نام پر گھومنے لگے گا۔ خونی اگر اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھ لے تو بلاشبہ حاکم اسے بری کر دے اور خون معاف ہو جائے۔ کوئی مفقود الخبر اگرچہ پچاس سال سے ہو۔ اس کے مرنے جینے تک کی خبر نہ ہو تو اس نقش کریم کو لکھ کر اور بلباس پاکیزہ بعد از نماز عشاء سر کے نیچے رکھ کر سو جائے یقیناً وہ شخص خواب میں آکر اپنی تمام حقیقت سے آگاہ کر دے مگر نقش کی پشت پر غائب کا نام اور اس کی والدہ کا نام ضرور درج ہونا چاہئے اور اگر غائب کی واپسی کے لئے اس نقش کو بھاری بوجھ کے نیچے رکھ دیا جائے تو غائب جہاں بھی ہوگا فوراً واپس آ جائے گا۔ اگر میاں بیوی کی باہمی جدائی ہو تو اس نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر معطر کرکے چراغ نو میں خوشبودار تیل ڈال کر بصورت فتیلہ روشن کرے اور اس کا منہ خانۂ مطلوب کی طرف کرے تین ہی فتیلوں میں انشاء اللہ مطلوب حاضر ہوگا۔ اگر کوئی کسی سے آزردہ خاطر ہو کر مخالف ہو گیا ہو تو یہ نقش تین عدد قند میں ملا کر کھلائیں مخالف مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا بانجھ عورت کو اگر چالیس روز گلاب و کیوڑہ میں دھو کر پلایا جائے تو یقیناً صاحب اولاد ہو جائے۔ اگر کسی پہ جادو کا اثر ہو تو تین روز یہ نقش دھو کر پیے تو بے شک

صحت یاب ہو۔ اگر مریض قریب المرگ ہو تو یہ نقش ہر روز تازہ پانی میں دھو کر پلا دے اگر
زندگی باقی ہے تو چند ساعتوں میں اپنا جاں بخش اثر دکھا دے مریض صحت پائے ورنہ دن بدن
حالت درست ہوتی جائے۔ اگر دو شخصوں میں **باہم جدائی اور دشمنی** کرانا ہو تو اس
نقشِ معظم کو دو طریق سے لکھے۔ ایک ساعت مریخ میں پرانے کپڑے پر جو سفید ہو اور ان
میں سے کسی ایک کی پوشش سے ہو۔ اس پر سہ شنبہ کے روز لکھے اور اس نقش کی پشت
پر یہ عبارت تحریر کرے:- والبغض والعداوت بین فلاں بن فلاں واقع ہوا بحق سورۃ
ہذا۔ اس کپڑے کو پرانی قبر میں دفن کرے یعنی قبر کو کھود کر مردہ کے سینے پر رکھ کر دفن
کرے۔ اور ایک دوسرا نقش لکھ کر چھوٹے سے کوزے میں رکھ کر اس طرح سے کہ سیاہی
میں پیاز کا رس ملا کر دونوں کے کپڑوں پہ بروز سہ شنبہ لکھے اور اس پر تھوڑی سی رائی ڈال
دے اور اس کوزہ کا منہ بند کر کے دریا کے کنارے پر دفن کر دے چند روز میں باہم ایک
دوسرے کے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ اگر کسی سے **شادی کرنے کی آرزو ہو**۔ تو

| نقش معظم سورہ یٰسین | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۱ | ۶۸۶ | | | ۲۴۵ |
| ۴۳۱۲۴ | ۴۳۱۳۰ | ۴۳۱۳۶ | ۴۳۱۴۲ | ۴۳۱۱۸ |
| ۴۳۱۳۷ | ۴۳۱۳۸ | ۴۳۱۱۹ | ۴۳۱۲۵ | ۴۳۱۳۱ |
| ۴۳۱۲۰ | ۴۳۱۲۶ | ۴۳۱۳۲ | ۴۳۱۳۳ | ۴۳۱۳۹ |
| ۴۳۱۲۸ | ۴۳۱۳۴ | ۴۳۱۴۰ | ۴۳۱۲۱ | ۴۳۱۲۷ |
| ۴۳۱۴۱ | ۴۳۱۲۲ | ۴۳۱۲۳ | ۴۳۱۲۹ | ۴۳۱۳۵ |
| ۳۱۹ | ۲۱۵۶۵۰ وقف | | | ۳۸۲ |
| | (215650) | | | |

مطلوب ہو تو نقش کو لکھ کر تین روز تک اس کنوئیں میں ڈالیں جس میں سے وہ پانی پیتے ہیں
ان کی زبانیں بدگوئی سے باز آجائیں گی۔ **پیادہ سفر** میں اس نقش کو دہنی ران پر
باندھیں اور تمام راہ باوضو رہیں تو پچاس فرسنگ کا سفر بھی ایک روز میں بلا تکان
طے ہو جائے۔ لیکن گھر میں آ کر اس نقش کو کھول دے۔ اور اگر **آسیب زدہ یا پاگل**
کو تین روز لکھ کر پلائیں تو بفضل خدا صحت پائے جس مکان میں **خلل آسیب** ہو تو
یہ نقش لکھ کر اس کی دیوار پر چسپاں کر دیں۔ آسیب بھاگ جائے گا۔ کسی عورت کو
**اسقاطِ حمل** کا عارضہ ہو تو یہ نقش کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ حمل ٹھہر جائے گا۔ مگر
جب تک کھولا نہ جائے گا بچہ پیدا نہ ہوگا۔ جس گھر میں **آسیب پتھر پھینکتا** ہو تو
اس مکان کے چاروں طرف یہ نقش چسپاں کر دے پتھر پڑنے بند ہو جائیں گے۔
جس کا **مال چوری** ہو وہ اس نقش کو سوتے وقت سر کے نیچے رکھ لے۔ خواب
میں چور کی صورت سامنے آجائے گی۔ اگر مارگزیدہ کو یہ نقش پلائیں بفضلِ خدا تعالیٰ
صحت یاب ہو۔ اگر اپنی **زراعت** میں دفن کر دیں۔ تو پیداوار بکثرت ہو۔ اگر اپنے
مال میں رکھے تو محفوظ رہے گم نہ ہو برکت فزوں ہو۔ یہ اسناد ایک صاحب کمال
بزرگ سے حاصل ہوئی ہیں۔ سورۂ موصوف کے کل اعداد دو لاکھ پندرہ ہزار چھ سو
پچاس (۲۱۵۶۵۰) ہیں۔ اور اعداد موکلین جو چاروں کونوں پر لکھے جاتے ہیں ان
کے علاوہ ہیں۔ اس لئے کہ کلام اللہ کی عبارت بدن کی طرح ہے اور ان حروف کے
اعداد بمنزلہ روح ہیں۔ جو قالب میں رہتی ہے۔ اس لئے روح کا مرتبہ افضل ہے کچھ بھی
یاد رہے۔ اور یہ بھی یاد رہے کہ چاروں موکل **جبرائیل، اسرافیل، میکائیل،**
**عزرائیل** اس نقش کے حاکم ہیں۔ بغیر ہر چہار گواہوں کے اس نقش کے کام کا
جاری ہونا دشوار ہے پس چاروں کونوں پر ان کے اسماء ضروری ہیں :

# امراضِ لادوا کیلئے

آیات ہفت سلام نقش معظم اور حروف مقطعات کا نقش ایک لوح نقرئی پر دو طرفہ کندہ کر کے بچہ زن حاملہ۔ پیرمرد۔ جوانمرد یا مریض لادوا کے لئے ایک رحمت خداوندی و اکسیر افضل ہے۔ جس کی شرح اوصاف طویل۔ نقش ہفت سلام قبل طلوع تیار کرنا چاہئے

## ہفت سلام

کہ اگر ان آیات شریفہ کا وِرد کیا کرے تو نظرِ خلق میں رفیع اور باعزت ہو جائے وہ آیات شریفہ یہ ہیں (۱) سورہ یٰسین میں "سلام قولا من رب رحیم" (۲) سورہ صافات میں "وسلم علی المرسلین"۔ (۳) اسی سورۃ میں "وسلم علی الیاسین"۔ (۴) اسی میں "وسلم علی نوح فی العلمین" (۵) اسی سورت میں "سلم علی موسیٰ و ھارون"۔ (۶) اور اسی میں "سلم علی ابراہیم"۔ (۷) اور سورت انا انزلنا میں "سلم ہی حتے مطلع الفجر"۔ (۸) اور سورہ اعراف میں "سلم علیکم طبتم فادخلوہا خالدین"۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۱۲۹ | ۱۳۵۲ | ۵۰۷ |
| ۱۰۱۴ | ۹۷۶ | ۳۳۸ |
| ۵۴۸ | یا سلام | ۱۱۸۳ |

## نقش سورۃ یٰسین

جو حل المشکلات ہے اور بفضل اللہ تعالیٰ ہر مراد کے بر لانے کی کلید ہے۔ اعداد ۲۲۳۳۰۵ ہیں اور حصہ مربع ۵۵۸۱۸ بکسر ۳ ہے اور تیرھویں خانہ میں پوری کی گئی ہے جو ایک صنعت عجیب ہے اس نقش کے فضائل لاتعداد ہیں۔

### نقش معظم یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۸۱۸ | ۵۵۸۳۲ | ۵۵۸۲۸ | ۵۵۸۲۵ |
| ۵۵۸۲۹ | ۵۵۸۲۴ | ۵۵۸۱۹ | ۵۵۸۳۳ |
| ۵۵۸۲۳ | ۵۵۸۲۶ | ۵۵۸۳۰ | ۵۵۸۲۰ |
| ۵۵۸۳۵ | ۵۵۸۲۱ | ۵۵۸۲۲ | ۵۵۸۲۷ |

# دیگر نقش سورۂ یٰسین

اس نقش کو چالیس روز چالیس مرتبہ باطہارت لکھے اور آخری دن عمدہ کھانے پر

| ۷۸۶ | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّمَا | اَمْرُہٗ | اِذَا | اَرَادَ | شَیْئًا |
| اَمْرُہٗ | اِذَا | اَرَادَ | شَیْئًا | اَنْ یَّقُوْلَ |
| اِذَا | اَرَادَ | شَیْئًا | اَنْ یَّقُوْلَ | لَہٗ |
| اَرَادَ | شَیْئًا | اَنْ یَّقُوْلَ | لَہٗ | کُنْ |
| شَیْئًا | اَنْ یَّقُوْلَ | لَہٗ | کُنْ | فَیَکُوْنُ |

آئمہ کی نذر دے۔ اور ۳۱۵ مرتبہ آیت بھی پڑھتا رہے۔ جب کوئی کام ہو۔ نذر آئمہ کر کے نقش لکھے اگر واسطے طلب رحم کے ہو تو قرآن پاک میں جہاں اِلَّا مَنْ رَّحِمَہُ اللّٰہُ ہے۔ وہاں دیکھے۔ اگر کسی کے لئے برائے قہر ہو تو جہاں قرآن میں قُلْ ھُوَ الْقَاھِرُ فَوْقَ عِبَادِہٖ آیا ہے وہاں دیکھیں اور تا تکمیل مقصد ۳۱۵ بار آیت مذکور پڑھتا رہے۔ انشاءاللہ مقصد پورا ہوگا۔

## مربع سورۂ یٰسین

حل المشکلات میں ہے حضور سرورِ کائنات کا فرمان ہے کہ اس میں دس برکتیں ہیں۔ (۱) بھوکا رزقِ کثیر پائے۔ (۲) ننگا لباس فاخرہ پائے (۳) عورت کو مرد اور مرد کو عورت ملے۔ (۴) خطرہ ہو تو امان پائے (۵) مریض ہو تو بفضل اللہ شفا پائے (۶) غمزدہ ہو تو اسے خوشی حاصل ہو (۷) مسافر کو اعانت سفر ہو (۸)

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۱۴ |
| ۸۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۲۰ |
| ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۲۳ | ۸۸۸۰۹ |
| ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۶ |

## کبریتِ احمر (دُرِ نایاب) :-

صاف کنوئیں سے تازہ پانی منگا کر ایک پاکیزہ کٹورے میں ڈالیں اور اس پر اکیس بار سورہ یٰسین اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر دم کریں اس کے بعد ۶ ماشہ چاندی کو سنار سے گرم کرا کر اس دم شدہ پانی میں بجھاؤ دیں اور ایک لوح مربع ایک انچ بنا رکھیں پھر بروز جمعہ ساعت زہرہ میں معہ بخور و اغذیہ پاک و صاف ہو کر عالم تنہائی میں

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۶۴ | ۲۶۳ |
| ۲۶۶ | ۲۶۲ | ۲۵۸ |
| ۲۶۱ | ۲۶۰ | ۲۶۵ |

یہ نقش چاندی پر سے کندہ کریں۔ پس اسے معطر کر کے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ جس کسی سے سامنا ہوگا۔ نہایت عزت و آبرو سے پیش آئے گا۔ دوکان پر لٹکائیں تو آمدنی دوگنی چوگنی ہو گی۔ مریض کے گلے میں ڈالیں تو بفضلِ خدا صحت کامل ہو۔ بچہ کے گلے میں ڈالے ہر آفت سے محفوظ رہے عورت پاس رکھے تو شوہر فرمانبردار ہو۔ استعمال سے پہلے حضور سرورِ کائنات کی فاتحہ شیرینی وغیرہ پر دے۔ عطیہ حضرت سید محمد عذیر مدظلہ العالی

## جہتِ محبت :-

سات آہنی میخیں جن کی لمبائی ایک انگشت کے برابر ہو لا کر ان میں سے ہر ایک پر ایک ایک بار سورہ یٰسین پڑھیں۔ اور دم کرتے وقت فرداً فرداً مطلوب کے ہفت اندام کی نیت کریں اور محبت کی آرزو کریں۔ پھر ان میخوں کو ساعتِ نیک یعنی زہرہ یا مشتری (جبکہ وہ راجع یا غروب نہ ہوں) میں زیر آتشدان دفن کر دیں۔ انشاء اللہ مطلوب کا دل نرم ہوگا اور مقصد حاصل ہو جائے گا۔ ہفت اندام حسب ذیل ہیں :-

۱ دل بیقراری
۲ دماغ خواب و ہوش
۳ لب خاموشی
۴ چشم پُر آب
۵ گوش بند
۶ ہر دو ہاتھ
۷ ہر دو پاؤں

**نکتہ:-** حضرت امام شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونی سے منقول ہے کہ سورۂ یٰسین میں ایک اسم ہے اسماء حکمت سے۔ جو شخص اس سے واقف ہو۔ اس کو لکھ کو اور بارش کے پانی سے دھو کر قبلہ رُو ہو کر اتنے ہی دن جتنے کہ اس کے عدد ہیں پی لے تو خداوند تعالیٰ اس کو حکمت کے ساتھ گویا کرے اور وہ اسم سورۂ مذکور کے درمیان ہے۔ اور اس کے حروف کے سولہ اعداد ہیں اور ان میں سے دو حرفوں کے اُوپر نقطے ہیں اور دو حرفوں کے نیچے ہیں اور پانچ کلمے اس کے اندر ہیں جن کا پہلا حرف سینؔ ہے اور آخری حرف میمؔ ہے اور فرمایا خدا کے اسرار سورۂ یٰسین میں ہیں اور یٰسین کے اسرار اس کی چار آیتوں میں ہیں اِنَّ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ الْیَوْمَ سے مِنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ تک۔ ان اسرار کو سمجھو تمہاری مُراد حاصل ہوگی۔

## سُورۂ یٰسین اگر قلبِ قرآنِ پاک ہے تو آیت

# سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ

## سورۂ یٰسین کی رُوح ہے

پس یہ یاد رہے کہ اس کا ورد انسان کی صحت و سلامتی کا ضامن ہے۔ ایمان۔ امان تندرستی جان و مال کی حفاظت کا ادنیٰ کرشمہ ہے اگر اس کا ورد سوا لاکھ ایک چلہ میں کر لیا جائے۔ تو بفضلِ خدا ہر مدعا کے بر لانے کے لئے تاثیر اکسیر کا مالک ہے حتیٰ کہ اس سے ہمزاد تک مطیع ہو جاتا ہے اس کے اعداد ۸۱۸ ہیں لہٰذا ہر روز ۸۱۸ بار پڑھنا چاہئے۔ جس کا ستارہ شمس۔ قمر یا مشتری ہو۔ اس کے لئے تیر بہدف ہے بالخصوص جب کہ آفتاب برج حمل میں اپنے درجہ شرف پر ہو۔

**سلام قولا من رب الرحیم** کی ریاضت کے بیان میں صفوۃ الانام حضرت امام شیخ ابوالعباس احمد بن علی بونی اپنی موکتہ الآراء کتاب شمس المعارف میں تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص اس کی ریاضت کرنا چاہے اسے چاہئے کہ اتوار کے روز سے روزہ شروع کرکے

چالیس روزے رکھے پوری شرائط کے ساتھ۔ اور ہر روز آیت مذکور کو ۴۲ ہم بار پڑھے۔ رات کو
بہت تھوڑا سوئے اور ایسی خلوت ہو کہ کسی کی آواز تک نہ آئے اور رات دن عود سوز اور
لوبان کی خوشبو روشن کرے کپڑے سفید اور پاک ہوں۔ اور کم سے کم تیسرے روز غسل کر کے خوشبو
لگائے اور قسم کو نماز صبح اور چاشت اور مغرب کے بعد ایک ایک بار پڑھے جب بیس روز اس
حالت میں گزریں گے تو ایک مؤکل اسے آکر کہے گا کہ اے شخص تجھ کو بیس روز ایسی سخت مشقت
اٹھاتے ہوئے گزر گئے اب تو اپنی جان کو آرام دے اور اسقدر مال مجھ سے لے لے۔ اس کے
کہنے کی طرف توجہ نہ دینی چاہئے۔ ہر چند وہ کہے ہرگز قبول نہ کرے اور ذکر کو پڑھتا رہے۔ پھر
جب چالیس روز پورے ہوں تب اس کا خلوت خانہ نور سے معمور ہو جائے گا اور ہر دو دیوار پہ
یہ آیت سلام قولا من رب الرحیم لکھا ہوا نظر آئے گا۔ اور اس عرصہ میں اچھے اچھے
خواب بھی دکھائی دیں گے اور ایک بادشاہ گھوڑے پر سوار اور گرداگرد اس کے خلق کثیر تیرے
سامنے آئے گی اور وہ بادشاہ تجھ سے کہے گا۔ السلام علیک۔ تجھ کو اس کی تعظیم کے
واسطے کھڑے ہو جانا چاہئے اور اس کے سلام کا جواب دے اور کہہ جس طرح تم نے مجھ کو
بزرگی دی ہے خدا تم کو بھی بزرگی دے اور اے بادشاہ میں تم سے ایک نشانی چاہتا ہوں
جس سے میں تم کو بوقت ضرورت حاضر کر سکوں وہ اس سے عہد و پیمان لے کر ایک نشانی
دے گا۔ اور عہد اس قسم کے ہوں گے کہ جھوٹ نہ بول اور گناہ نہ کر وغیرہ وغیرہ پھر جو
جو تیری حاجت ہوگی اس کو وہ پوری کرے گا چاہے وہ کیسی مشکل اور دور دراز ہو۔

قسم مذکور یہ ہے :- اَللّٰهُمَّ لَيْسَ فِي السَّمٰوٰاتِ ذَوَاتٌ وَّلَا فِي
الْاَرْضِ غُمَرَاتٌ وَّلَا فِي الْجِبَالِ مَلْمَارَاتٌ وَّلَا فِي الْبِحَارِ قَطَرَاتٌ
وَّلَا فِي الْعُيُوْنِ لَحَظَاتٌ وَّلَا فِي النُّفُوْسِ خَطَرَاتٌ اِلَّا وَهِيَ بِكَ دَالَّاتٌ
وَّلَكَ شَاهِدَاتٌ وَّفِي مُلْكِكَ مُتَغَيِّرَاتٌ اَسْئَلُكَ بِتَسْخِيْرِكَ لِكُلِّ شَيْءٍ
اَنْ تُوَفِّقَنِيْ لِمَا يُرْضِيْكَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ التُّكْلَانُ وَلَا حَوْلَ

وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَسَلَّمْ ۔ **یعنی** :- اے اللہ نہیں ہے آسمانوں میں ذوات اور نہ زمین میں ذرے اور نہ پہاڑوں میں ڈھیلے اور نہ سمندروں میں قطرے ۔ اور نہ آنکھوں میں لحظے اور نہ نفسوں میں خطرے ۔ مگر وہ تجھ پر دلالت کرنے والے ہیں اور تیرا مشاہدہ کرنے والے ہیں اور تیرے ملک میں متحیر ہیں سوال کرتا ہوں میں تجھ سے ساتھ تسخیر تیری کے واسطے ہر چیز کے یہ کہ توفیق دے تو مجھ کو واسطے اس کے جو راضی کرے تجھ کو اور تو ہی مددگار ہے اور تجھ پر بھروسہ ہے ۔ دونوں مل گئے ہیں اسے ہر روز تین بار پڑھنا چاہیے ) ۔

## نقش تسخیر :-

اس آیت شریف ( سلام قولا من رب الرحیم ) کا مثلث عوام خواہ امیر ہوں خواہ غریب ۔ سب کی تسخیر کیلئے بے عدیل ہے ۔ جب کسی سے ملنے جائے تو سر پر چھپا رکھے خواہ منہ میں زبان کے نیچے دبالے ۔ جس کے پاس جائے گا بفضل خدا مہربان ہو جائے گا اس کے اعداد ۸۱۹ ہیں اور حصہ مثلث ۲۶۹ بلا کسر ہے ۔

۸۱۹

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۴ | ۲۶۹ | ۲۷۶ |
| ۲۷۵ | ۲۷۳ | ۲۷۱ |
| ۲۷۰ | ۲۷۷ | ۲۷۲ |

## وبا کیلئے :-

سلام قولا من رب الرحیم ۔ جبکہ وبا زوروں پر ہو تو اس آیت مبارک کو چار سو بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پھر اسے کسی صراحی میں ڈال رکھیں اور اس میں سے پیتے رہیں انشاء اللہ مرض وبا سے ہر طرح محفوظ رہیں گے ۔

## کبریت احمر :-

جو ترقی روزگار ، افزونی عزت و اقبال کیلئے تیر بہدف ہے ۔ یہ نادر روزگار عمل سورہ یٰسین احقر کو مکرم و محترم جناب چودھری غلام محمد صاحب ریٹائرڈ سب انسپکٹر پولیس حال مقیم شاہدرہ ( لاہور ) سے عطا ہوا تھا ۔ جو انہیں ایک بزرگ کامل حضرت پیر سید عبداللہ شاہ صاحب تجریت اللہ شریف کے چوتھے مصلے کے مالک تھے نے بخشا تھا ۔ اور ان کے تجربہ میں ایک نعمت غیر مترقبہ یا کبریت احمر ثابت

ہوا۔ آپ ایک معمولی سپاہی تھے جب سے آپ نے پڑھنا شروع کیا باوجود اکثر لوگوں کی مخالفت کے آپ دن بدن ترقی کرتے چلے گئے حتیٰ کہ باوجود معمولی تعلیم کے آپ سب انسپکٹر کے عہدے پہ پہنچ گئے۔ نام کو تو یہ سب انسپکٹر تھے مگر آپ کی ہستی تمام افسران بالا میں ایک معزز ہستی شمار ہوتی تھی۔ محکمہ میں ان کے مشورے کے بغیر کوئی کام سرانجام نہ پاتا۔ جس مقدمہ کو ہاتھ میں لیا کامیابی نے فوراً آکر قدم چومے۔ عوام میں وہ عزت اور رُعب کہ کسی کو آنکھ اٹھا کر بات کرنے کی جرأت نہ تھی مگر افسوس ایک بار کسی کے بہکانے سے کوئی غلطی کر بیٹھے بس پھر کیا تھا۔ پانسہ ہی پلٹ گیا دنیا خلاف ہو گئی یہاں تک کہ آپ ریٹائر ہونے پر مجبور ہو گئے افسوس

نہ خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا۔ جو سنا افسانہ تھا۔

**طریقِ دعوت :-** یاد رہے کہ اس دعوت کے عامل کے لئے پابندی نماز پنجگانہ کی شرط سب سے اول ہے۔ جو صاحب اس کی دعوت کا ارادہ کریں۔ وہ پابند نماز ضرور ہوں پس عروج ماہ ثابت یا ذوجسدین میں نوچندی جمعرات کی رات کو بعد از نماز عشاء ایک کوزہ پانی سے بھر کر بہ نیت نماز سرہانے رکھ لیں۔ انشاء اللہ عین وقت پہ آنکھ کھل جائے گی۔ اُٹھنے کا وقت ثلث شب یعنی تاروں کی چھاؤں میں ہے۔ پس اس وقت اگر ممکن ہو تو اول غسل کریں ورنہ باوضو ہو کر جائے پاکیزہ میں بہ لباس پاک و صاف معطر بیٹھ جائیں اور کوئی خوشبو مثل اگر بتی وغیرہ روشن کر کے بخلوص دل ہمہ تن متوجہ ہو کر اول دو رکعت نماز سنت ادا کریں اس کے بعد ایک تسبیح سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم استغفر اللہ۔ پڑھیں۔ پھر اس کے بعد فرض ادا کریں پھر گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھ کر حاجت طلب کریں اور پھر سورہ یٰسین شروع کریں۔ جب پڑھ چکیں تو ایک ایک بار سورۂ ملک اور سورۂ مزمل پڑھیں پھر اس کے بعد دن چڑھے تک درود شریف یٰسین پڑھتے رہیں۔ ظہر اور دیگر کی نمازوں میں صرف گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھیں مگر شام اور عشاء کی نماز میں گیارہ بار سورہ اخلاص کے بعد صرف تینوں سورتیں پڑھا کریں اور کچھ نہیں یہ عمل ام روز کا ہے انشاء اللہ اس عرصہ میں جو جلوے نظر آئیں گے عامل خود دیکھ لے گا۔ نماز پنجگانہ کا پابند ہونا شرط اولیں ہے۔

انہیں دنوں کا آپ نے ایک خواب بیان کیا۔ کہ ایک سفید چادر اوڑھے لیٹا ہوں

# نقوشِ محبت

۷۸۶

| ۱۳۱ | ۱۳۷ | ۲۹۲ | ۲۵۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۸ | ۲۹۲ | ۱۳۷ | ۱۳۱ |
| ۱۳۷ | ۱۳۱ | ۲۵۸ | ۲۹۲ |
| ۲۹۲ | ۲۵۸ | ۱۳۱ | ۱۳۷ |

۷۸۶

| سلام ۱۳۱ | قولا ۱۳۷ | من رب ۲۹۲ | رحیم ۲۵۸ |
|---|---|---|---|
| رحیم ۲۵۸ | من رب ۲۹۲ | قولا ۱۳۷ | سلام ۱۳۱ |
| قولا ۱۳۷ | سلام ۱۳۱ | رحیم ۲۵۸ | من رب ۲۹۲ |
| من رب ۲۹۲ | رحیم ۲۵۸ | سلام ۱۳۱ | قولا ۱۳۷ |

۷۸۶

| سلام | قولا | من رب | رحیم |
|---|---|---|---|
| ۲۹۳ | ۲۵۷ | ۱۳۲ | ۱۳۶ |
| ۲۵۶ | ۲۹۰ | ۱۳۹ | ۱۳۳ |
| ۱۳۸ | ۱۳۴ | ۲۵۵ | ۱۹۱ |

یہ ہر سہ نقوش برائے محبت آیت سلام قولا من رب الرحیم کے جس کا وفق ۷۸۶ ہے۔ ان میں سے کسی ایک نقش کو ساعت مشتری عطارد یا قمر میں ۶۶ مرتبہ ہر روز تا ۶۶ روز لکھ لکھ کر اور آٹا گندم میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالتے رہیں اور ہر نقش کے نیچے فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں لکھا کریں مثل پروانہ نثار ہو جائیگی۔ (از عطیاتِ عالیہ حضرت زبدۃ العارفین حضرت پیر جھنڈے شاہ صاحب سجادہ نشین دربار گھونڈی ضلع لاہور)

**الحب تسخیرِ محبوب** :- سلام قولا من رب الرحیم کے اعداد ۷۸۶ ہیں اعداد طالب و مطلوب معہ مادران شامل کرو اور ایک سونے کی لوح پر ساعت آفتاب میں بروز اتوار یہ نقش بنائیں اور طالب اسے اپنے پاس رکھے انشاء اللہ مطلوب بیقرار ہو کر از خود حاضر ہوگا اور عقدِ شرعی کی درخواست کرے گا۔ نوچندہ اتوار ہو تو بہتر ہوگا لیکن اگر عروجِ آفتاب یا شرفِ آفتاب کا وقت مل جائے تو پھر کیا کہنا۔ بس کمال ہو جائے۔

**حفاظتِ جان و مال و شناختِ چہرہ** :- سلام قولا من رب الرحیم کے کل ۷۸۶ عدد ہیں۔ اور تمام قرآن شریف کے مشکل اسکے تابع ہیں اگر اس کو ہر شب ۷۸۶ بار

پڑھ کر سویا کریں۔ تو حفاظت جان و مال کے علاوہ اگر چور کی نیت کرکے سوئیں تو خواب میں اس کی شکل سامنے آجائے گی؛ (عطیہ ڈاکٹر سید محمد شفیق صاحب دندان ساز انارکلی لاہور)

# اعمالِ بغض و عداوت

## متعلقہ سورہ لیٰسین

**تسخیرِ مریخ:۔** اعمال بغض و عداوت کے متعلق ستارہ مریخ جو بدرجہ اتم نحس اور شریر ہے بڑی طاقت کا مالک ہے لہٰذا اگر اس کو مسخر کر لیا جائے تو کمال ہو جائے۔ اعمال تیر بہدف ہوں جس کا طریقہ درج ذیل ہے :۔

چاند کی چودھویں سے ۲۸ روز تک ایک مقررہ وقت پر ساعت مریخ میں روزانہ ۷۸۰ بار یہ عزیمت پڑھتے رہیں **عزیمت :۔** اعجیوتی یا مریخ طرائیخ طرائق بحق یا میکائیل ؔ بخور متعلقہ روشن منہ میں کڑوی چیز ہو۔

## درود قہری

اعمال بغض و عداوت میں جب درود پڑھنے کی ضرورت ہو تو یہ درود قہری پڑھیں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔

**عمل سورہ لیٰسین برائے تباہی و ہلاکتِ دشمن :۔** اگر کسی بدبخت اور ظالم دشمن کی شر سے محفوظ ہونے کے لئے اسے تباہ و ہلاک کرنا منظور ہو تو ۱۴ مرتبہ درود قہری (جو اوپر تحریر کیا گیا ہے) پڑھیں۔ اس کے بعد ایک بار سورہ فاتحہ پڑھیں اس کے بعد سورہ لیٰسین پڑھنا شروع کریں۔ جب مبینِ اول پر پہنچیں تو تین مرتبہ عزیمتِ ذیل پڑھیں :۔

فقطع دابر القوم الذین ظلموا والحمد للہ رب العالمین

اور تین ہی مرتبہ زمین پر ہاتھ مارے اور ہر بار دشمن کا نام لے کر آمین کہے۔ پھر شروع سے پڑھنا شروع کرے جب دوسری مبین پر پہنچے تو مکرر اسی طرح ۳ بار عزیمت پڑھے اور تین بار ہی زمین پر ہاتھ مار کر دشمن کا نام لے اور آمین کہے علیٰ ہذا ساتوں مبینوں پر یہی عمل کرے۔ اور آخری بار سورہ موصوف شروع سے پڑھ کر تمام کرے۔ چالیس یوم میں دشمن

ہلاک ہو جائے گا۔ بقولے ہفتہ کے اندر تباہ و ہلاک ہو۔ دورانِ عمل میں پرہیز جلالی و جمالی کے علاوہ مصفیٰ مقام خواندن مصفیٰ لباس اور بخود متعلقہ کا خیال اشد ضروری ہے۔

**دو شخصوں میں باہم دشمنی :-** اگر دو ناجائز ملنے والوں میں باہمی دشمنی یا جدائی منظور ہو تو کسی پرانی قبر سے مٹی لائے اور کسی ساعتِ نحس میں تین بار سورہ یٰسین بہ نیت دشمنی پڑھ کر دم کرے پھر اسے پانی میں ملا دے اور وہ پانی ان دونوں کو پلا دے۔ انشاء اللہ ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں گے پڑھتے وقت پانچویں اور ساتویں مبین پر دونوں کا نام لے کر اپنا مطلب کہے۔ یہ عمل زوال ماہ قمری میں منگل یا سنیچر کے دن زیادہ موثر ہوگا

**ہلاکتِ دشمن کے لئے ایک نہایت موثر عمل :-** یہ عمل ہلاکت و تباہی دشمن کے لئے نہایت موثر کیا تیر بہدف ہے۔ جب عامل یا سائل دشمنوں کے پھندے میں بے طرح پھنس جائے اور بے دست و پا ہو۔ اور اسے یہ یقین ہو کہ وہ عنقریب مجھ پر کوئی آفت ڈھائیں گے۔ قتل کر دیں گے یا ذلیل کریں گے تو وہ بروز یکشنبہ ایک کچی اینٹ جو بھیگی ہوئی نہ ہو۔ اس پر سورہ یٰسین ۴۱ مرتبہ پڑھے اور جب اِلَیْہِ تُرْجَعُوْن کے شروع میں پہنچے تو اس اینٹ پر ایک نوکدار چھری سے خط کھینچے اور ساتھ ہی یہ کہہ کر وہ خط کاٹ دے کہ میں نے فلاں بن فلاں کو قتل یا تباہ کیا اسی طرح ۴۱ بار میں ہر مرتبہ کرے اور پھر اس اینٹ کو دریا یا کسی بہتے پانی میں ڈال دے۔ جیسے ہی وہ اینٹ بھیگ کر گلتی جائے گی دشمن ہلاک ہوتے چلے جائیں گے اور یہ عمل اٹل ہے اور بارہا تجربہ شدہ ہے لہٰذا ناحق کسی پر ظلم کرنے والا اس کا خود ذمہ دار ہوگا۔

**عملِ عداوت و جدائی :-** اگر دو ناجائز ملنے والوں میں تفرقہ اندازی چاہیں تو سات نانِ گندم لیں اور سورہ یٰسین بہ نیت تفرقہ اندازی ہر ٹکڑے پر ایک بار پڑھیں اور ساتویں مبین پر ہر بار اس کا نام معہ والدہ لے کر اپنا مدعا کہیں پس اگر مرد کی جدائی منظور ہے تو وہ ٹکڑے کتے کو کھلا دیں اور اگر عورت کو الگ کرنا ہے تو وہ ٹکڑے مادہ کتیا کو کھلائیں۔ یقیناً جدائی عظیم واقع ہوگی۔

**ترکِ مقام و آوارہ گردی :-** اگر کسی دشمن کو اس کے مکان سے نکالنا یا آوارہ کرنے کی آرزو ہو۔ تو ایک ڈلی نمک پر بہ نیت آوارگی دشمن سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور

کپڑے میں لپیٹ کر زیرِ آستانہ دشمن دفن کر دیں انشاءاللہ چند روز میں وہ ناہنجار اپنے مقام سے آوارہ ہو جائے گا اور مکان چھوڑ جائے گا۔ مگر پانچویں ساتویں مبین نیز سورۃ کے خاتمہ پر دشمن اور اس کی ماں کا نام ضرور لیں۔

**حفاظت ربی از دشمن :-** ابن کلبی سے منقول ہے کہ کسی نے کسی کو قتل کی دھمکی دی۔ تو اسے جب اندیشۂ جان لاحق ہوا تو اس نے ایک عالم باعمل سے اس کا ذکر کیا۔ تو انھوں نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت سورہ یٰسین پڑھ کر نکلا کرو۔ اس نے اس پر عمل کیا۔ اس کے بعد وہ ہر جگہ آزادی سے پھرا کرتا اس کے دشمن اس کے پاس سے نکل جاتے اور ہر گز ان کی نظر اس پر نہ پڑتی۔

**باہم دشمنی :-** اگر دو انسانوں کے درمیان دشمنی ڈالنا منظور ہو تو سات بار سورہ یٰسین ایک ٹکڑہ روٹی پر دم کر کے کتے کو کھلائیں باہمی دشمنی ہو جائیگی۔ مگر ہر بار ان دونوں کے نام معہ ان کی والداؤں کے نام ضرور لیں۔

**جدائی مابین :-** اگر دو آدمیوں میں دشمنی اور عداوت ڈالنا منظور ہو تو ویرانہ جنگل جہاں کی مٹی لا کر اس پر سات بار سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور جن کی جدائی کرانا منظور ہو۔ ان کا نام معہ والدہ لیں کہ ان دونوں میں باہم جدائی ہو جائے پھر اس خاک کو ان کے گھر میں پھینک دیں۔ باہم ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں گے۔

**نزاع درمیان جماعت :-** اگر جماعت کے درمیان تفرقہ ڈالنا منظور ہو تو پارہ۔ خاک مردہ۔ تخم چنار لا کر باہم ملائیں اور ان پر سورہ یٰسین بہ نیت تفرقہ پڑھیں۔ جب پڑھ چکیں تو دم کر کے زیرِ آستانۂ دشمن دفن کر دیں۔ ایک دوسرے سے لڑ جھگڑ کر جدا ہو جائیں گے۔

**تفرقہ و جدائی :-** اگر چاہیں کہ دو ناجائز ملنے والے ایک دوسرے سے جدا ہو جائیں تو ساعت نحس میں خمیرے کر اس کے سات غلولے بنائیں اور ہر ایک پر ایک ایک بار سورہ یٰسین پڑھیں اور دونوں کا نام معہ والدہ ضرور لیں اور ان پر دم کریں۔ مگر یہ عمل آخر ماہ قمری میں روز چہار شنبہ نزدیک شام اگر کرد تو در عقرب ہو

ہو تو خمیر سگِ مادہ کو اور اگر عورت ہو تو خمیر سگِ نر کو دیں دونوں میں کمال تفرقہ و جدائی ہوگی۔

**خواب بندی و بیماری :-** اگر کسی کو بیمار کرنا ہو تو سات ٹکڑے نوشادر کے کر اور ہر ایک پر ایک ایک بار سورہ یٰسین پڑھ کر ان کے پہنے ہوئے کپڑے میں لپیٹ کر ایک کوزہ میں مضبوطی سے بند کر کے زیرِ آتش دفن کر دیں کہ گرمی پہنچتی رہے پس اس کی نیند اڑ جائے گی اور بیمار ہو جائے گا۔

**زبان بندیٔ دشمن :-** اگر دشمن کی زبان بندی منظور ہو تو پارہ اور خاک گور کہنہ پر ایک بار بہ نیت زبان بندی دشمن پڑھ کر دم کر دیں۔ پھر اس خاک کی گولی بنائیں اور گولی کو دشمن کے گھر کی دیوار پر زور سے ماریں۔ زبانِ دشمن بحکمِ خدا بند ہو جائے گی۔

**بندشِ بخت :-** اگر کسی کا کاروبار بخت وغیرہ خراب کرنا ہو تو بصورتِ بالا وہ مٹی گوندھ کر گولی کو دیوارِ دشمن پر ماریں۔ خدا نے چاہا تو دشمن کا بخت خراب ہو کر کاروبار بند ہو جائیگا۔ کسی پر ناحق ظلم نہ کریں اللہ تعالیٰ اس سے خوش نہیں ہوگا۔

**عقد اللسان :-** زبان بندی مخالف کے لئے کچا سوت جو کسی کنواری نابالغ لڑکی کے ہاتھ کا کاتا ہوا ہو۔ اس پر سات بار سورہ یٰسین پڑھیں اور ایک گرہ دیں اور کہیں۔ بستم زبان فلاں بن فلاں۔ اسی طرح ہر بار پڑھتے ہوئے سات گرہیں دیکر اس گنڈہ کو اپنے گھر میں محفوظ مقام پر باندھ دیں۔ زبانِ مخالف بند ہو جائے گی۔

**خواب بندی :-** اگر کسی کی نیند بند کرنا ہو تو رات کو سوتے وقت ایک پاؤں اپنا چادر سے باہر کر کے بہ نیت خواب بندی سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اور خاتمہ پر آزاد بند میں جو اپنے ہاتھ میں ہو ایک گرہ دے دیں اسی طرح سات بار پڑھ کر سات گرہیں دیں، کسی سے کلام نہ کریں جب تک گرہیں نہ کھلیں گی اسے نیند نہ آئے گی۔

**روح بہ آسانی رخصت ہو :-** اگر بوقتِ نزع روح اٹک جائے تو سورہ یٰسین تین بار پڑھ کر دم کریں روح بہ آسانی تن سے نکل جائے گی اور مرنے والے کی منزل آسان ہو جائے گی۔

تحریر کرو:۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم والطور وکتاب مسطور فی رق منشور والبیت المعمور والسقف المرفوع والبحر المسجور ان عذاب ربک لواقع ○ چاندی کی دو انگوٹھیاں بھی اس کٹورے میں ڈالیں اور کٹورے کے پیندے میں یہ نقش تحریر کریں۔




اور مٹھی میں جوار یا چنے کے دانے لے کر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اور بار بار مشتبہ آدمیوں کے نام لے لے کر کٹورے پر مارتے چلے جائیں۔ جونہی چور کا نام لیا جائے گا۔ کٹورا فوراً گردش کرے گا۔ نقش یہ ہے:۔

یا گمشدگی مال کے وقت برائے شناخت چور مشتبہ اشخاص کو گرداگرد بٹھاؤ۔ کٹورہ چور کی طرف خود بخود گھوم جائے گا۔ لیکن اگر مشتبہ موجود نہ ہوں تو ان کے نام کاغذ پہ تحریر کرکے ایک ایک کا نام کٹورے میں ڈالتے جائیں اور یٰسین پڑھتے جائیں چور کے نام پر کٹورہ گردش کرے گا۔

**چور کی شناخت:۔** جب چوری ہو جائے تو مشتبہ اشخاص کے نام الگ الگ کاغذ کے پرزوں پر لکھیں اور پاک لوٹے کنارہ دار میں پانی بھر کر عامل اور ایک دوسرا شخص دونوں طرف کلمہ کی انگلی ٹیڑھی کرکے لوٹے کو اوپر اٹھالیں اور نام کا پرچہ ٹونٹی میں رکھ کر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں اور مُکرَمِین تک پڑھیں اگر مُکرَمِین تک لوٹا گردش نہ کرے تو وہ نام ٹونٹی سے نکال کر دوسرے نام کا پرچہ ٹونٹی میں رکھ دیں۔ اور یٰسین مُکرَمِین تک پڑھیں جب تک کسی نام پر لوٹا نہ پھرے سورہ موصوف مُکرَمِین تک پڑھتے اور نام کا پرچہ بدلاتے جائیں۔ جس نام پر لوٹا گردش کھا جائے تحقیق وہی چور ہے۔ مشہور و معروف اور مقبول عمل ہے۔ مگر اس کے لئے صاحب عمل کی اجازت کی شرط ضرور ہے ○

# آیات سورہ یٰسین کے فرداً فرداً اثرات و اعجاز

اگر بوقت جنگ مندرجہ ذیل آیت مقابلے میں غالب اور دشمن سے محفوظ رہے:۔

(سورہ یٰسین) اپنے ہتھیاروں اور مورچوں پر لکھ کر چسپاں کر دیں۔ بفضل خدا فتح یاب ہو۔
بستر پر لیٹ کر پڑھے تو چور و مفسد سے بچا رہے۔ دو شخص باہم جھگڑتے ہوں اس وقت
پڑھے تو ناحق بننے والا خاموش ہو۔ آیت یہ ہے:۔

انا جعلنا فی اعناقہم سے لا یبصرون تک

**مطلوب بقرار ہو کر پیچھے پیچھے چلا آئے** :۔ اگر یہی آیت انا جعلنا فی اعناقہم
سے مقمحون تک مطلوب کی پشت پر بیٹھ کر گیارہ بار پڑھ کر دم کر کے چلوے تو مطلوب
کتے کی طرح پیچھے پیچھے چلا آئے۔ مگر عامل ہونا چاہئے۔

**حب تسخیر و دیگر مطالب کے لئے** :۔ آیت مندرجہ ذیل حب کے لئے مطلوب
کو شیرینی وغیرہ پر دم کر کے کھلائے اگرچہ کتنی ہی مخالفت اور دشمنی کیوں نہ ہو یا مخالف
بھی ظالم و جابر کیوں نہ ہو بفضل اللہ غلام ہو جائے اور ہمیشہ تابعداری کرے گا۔

آیت :۔ وجعلنا من بین ایدیہم سدا و من خلفہم سے لا یبصرون تک

**ہر مشکل حل ہو** :۔ نیز اگر اسی آیت کو اول و آخر پانچ پانچ بار درود شریف
پڑھ کر ستر بار پڑھیں ہر مشکل حل ہو۔

**بغض و عداوت** :۔ نفاق کے لئے دو دشمنوں میں جو کہ باہم ایک دوسرے کے
جاں نثار ہوں جدا کرنے کے لئے اس آیت کو کاغذ کے دو ٹکڑوں پر بطور تعویذ لکھے۔ اور آخر
میں ان دونوں کے نام معہ والدہ لکھیں یعنی البغض فلاں بن فلاں و العداوت فلاں بن
فلاں۔ پھر ان تعویذوں کو پانی سے دھو کر ان دونوں کو پلا دے باہمی سخت دشمنی ہو جائے
گی اور مرتے دم تک نہ ملیں گے۔ آیت یہ ہے:۔

وسواء علیہم ءانذرتہم ......... آخر تک

**عداوت مبدل بہ دوستی ہو** :۔ کسی دشمن کو دوست بنانا منظور ہو تو اس
آیت شریفہ کو لکھ کر پاک پانی سے دھو کر اسے پلا دے۔ پیتے ہی دو قالب یک جان ہو
جائیں گے اور پھر کبھی ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں گے۔

آیت یہ ہے:۔ انما تنذر من اتبع الذکر ...... آخر تک

صحتِ بیمار :- اگر بیمار کو یہ آیت دھو کر پلائیں یا پانی پر دم کر کے دیں خدا کے فضل و کرم سے تندرست ہو جائے ہر شکایت رفع ہو۔ آیت یہ ہے :-

انا نحن نحی الموتیٰ ونکتب ما قدموا سے مبین تک

دشمن کو ستانے نیز نفاق بغض وحسد۔ زبان بندی غرض عامل جس مطلب کے لئے جس طرح چاہے استعمال کرے جس طرح یا جس ترتیب سے چاہے اسے اختیار ہے آیت اپنا اثر ضرور دکھلائے گی۔ آیت یہ ہے :- واضرب لھم مثلاً اصحاب سے لا خرمبین تک۔ ساتھ ہی ایک اور آیت جو منا عذاب الیم پر ختم ہوتی ہے۔

رفع تفرقہ جماعت :- اگر کسی جماعت میں لڑائی جھگڑا یا کشیدگی وغیرہ ہو گئی ہو اور ان کی باہمی صلح کرانے کا ارادہ ہو تو اس آیت کو پڑھ کر اس جماعت پر دم کرے یہ نہ ہو سکے تو کسی کاغذ پر لکھ کر اور پاک پانی سے دھو کر اس جماعت کے لوگوں کو پلائے یہ بھی نہ کر سکے اس آیت کو لکھ کر ایسے کنوئیں میں دھو کر ڈالے جہاں سے وہ سب لوگ پانی پیتے ہوں۔ صلح ہو جائے گی۔ آیت یہ ہے :-

وجاء من اقصا المدینۃ رجل یسعیٰ سے مھتدون تک

بغض وعداوت۔ نفاق اور دشمن کو ستانے کو نہایت موثر آیت ہے۔ عامل جس طرح عمل میں لائے۔ آیت اپنا اثر ضرور دکھائے گی۔ آیت یہ ہے :-

قالوا انا تطیرنا بکم لئن لم تنتھوا لنرجمنکم سے عذاب الیم تک۔

ہلاکت دشمن :- اگر یہ آیت لکھ کر یا کسی چیز پر دم کر کے دشمن کو کھلائے تو وہ یقیناً تباہ و برباد ہو جائے مگر شرط یہ ہے کہ پڑھتے یا لکھتے وقت دشمن کی ماں کا نام اور جس ہلاکت میں ڈالنا چاہتا ہے اس کا کچھ ضرور ذکر کرے اس عبارت ہی میں ان باتوں کا اظہار کرے عبارت یہ ہے :- فلاں بن فلاں اخرب او اخیبت بین الناس واہلاک بعذاب الشدید پس اس عمل سے دشمن کی تباہی و بربادی یقینی ہے۔ آیت یہ ہے :-

وما انزلنا علیٰ قومہٖ من بعدہٖ من جند من السماء وما کنا منزلین ان کانت الا صیحۃ واحدۃ فاذا ھم خامدون۔

حفاظت باغ و کھیتی :- اگر باغ یا کھیت میں کثرت پھل یا اناج کی خواہش ہو تو آیاتِ ذیل کو کاغذ ظاہر پہ لکھ کر پانی میں دھو لیں اور اس پانی میں بہت سا پانی ملا کر باغ یا کھیتوں میں چھڑکیں تو بفضل خدا پھل اور غلہ بکثرت ہو۔ اور اگر ان بیجوں پر قبل از کاشت پڑھ کر دم کر دیں تو وہ خوب ہی پھلیں اور پھولیں۔ آیات یہ ہیں :-

وآیۃ لھم الارض المیتۃ سے تاکلون تک اور وجعلنا فیھا جنت سے من العیون تک اور لیاکلوا من ثمرہ سے افلا یشکرون تک۔

استقرارِ حمل یا بانجھ پن :- جس عورت کو حمل نہ ٹھیرتا ہو یا بانجھ ہو تو یہ آیت معظم کو چالیس کاغذوں پہ لکھیں اور ہر روز ایک پرزہ کاغذ پانی میں دھو کر اسے چالیس روز تک پلاتے رہیں تو بفضل خالق المخلوق وہ عورت حاملہ ہو جائے گی۔ اور جس کا حمل گر جاتا ہو تو لکھ کر اس کے پیٹ پہ باندھے تو حمل کبھی نہ گرے۔

سبحان الذی خلق الازواج کلھا مما سے یعلمون تک

نفاق و جدائی :- جن دو دوستوں کے درمیان جن کی دوستی ناجائز و باعث بدنامی یا تکلیف ہو۔ تو یہ آیتیں لکھ کر پانی دھو کر دونوں کو پلائیں یا کسی طرح کھلا دیں مگر ان کے نام بھی والدہ وغیرہ کے لکھ دے تو بلاشبہ ان دونوں کے درمیان سخت کشیدگی اور نفاق پیدا ہو جائے گا جس کا نتیجہ ان کی دائمی جدائی ہوگی۔ آیات یہ ہیں :-

وآیۃ لھم اللیل نسلخ منہ النھار سے مظلمون تک اور والشمس تجری سے عزیز العلیم تک اور والقمر قدرنہ منازل سے عرجون القدیم تک اور لا الشمس ینبغی لھا سے فلک یسبحون تک۔

حفاظت حمل :- جس عورت کا حمل گر جایا کرتا ہو اس آیت کے تین تعویذ بنا کر تین روز تک پلائیں۔ اور ایک ٹکڑہ کاغذ پر بصورت تعویذ لکھ کر عورت کی کمر میں بندھوائیں خدا کی رحمت سے حمل قائم رہے گا۔ آیت متبرک یہ ہے :-

وآیۃ لھم انا حملنا ذریتھم سے الی حین تک۔

سلامتی سفر دریا :- نیز جو شخص کشتی کی سواری میں اسے پڑھتا رہے بفضل

تو بخیریت دریا سے پار ہو جائے۔

**ہر شخص مہربان ہو :-** آیات مندرجہ ذیل پڑھ کر جس کے سامنے جائے۔ وہ مہربان ہو جائے وگرنہ تصور کر کے پھونک مار دے مہربان ہو جائے گا۔ آیات یہ ہیں :-

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم - ان کانت الا صیحۃ واحدۃ فاذا ھم خامدون اللہ الغالب اللہ القادر وغل کل جبار عنید ناصر الحق حیث کان بہ الحول والقوۃ

**چور کی پہچان :-** ایک روغنی روٹی پر مندرجہ ذیل آیت لکھ کر اس کا ملیدہ بنا لیں اور ملیدہ پر ایک مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کر دیں اور جن جن اشخاص پر شبہ ہو ان کو ایک مٹھی اس ملیدہ کی کھانے کو دیں۔ انشاء اللہ چور کے حلق سے وہ ملیدہ نہ اترے گا اور اگل کر باہر آ جائے گا جس سے چور کا پتہ لگ جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے :-

فالیوم لا تظلم نفس شیئا ولا تجزون الا ما کنتم تعملون۔

**رفع کشیدگی شوہر و زن :-** اگر شوہر اپنی عورت سے رنجیدہ ہو۔ تو ان آیات کو شکر مصری یا گلاب پر دم کر کے عورت کو دیں کہ وہ اپنے شوہر کو کھلا دے یا پلا دے۔ یا ان کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے۔ تعویذ یہ ہے

۷۸۶

| ۱۳۲۵ | ۱۳۳۱ | ۱۳۳۷ | ۱۳۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۵ | ۱۳۱۳ | ۱۳۲۳ | ۱۳۳۳ |
| ۱۳۱۵ | ۱۳۴۱ | ۱۳۲۷ | ۱۳۲۱ |
| ۱۳۲۹ | ۱۳۱۹ | ۱۳۱۷ | ۱۳۳۹ |

وفق ۵۳۰۴ حصہ ۱۳۱۱ بلا کسر

انشاء اللہ شوہر فرمانبردار ہو جائے گا وہ آیات یہ ہیں :- ان اصحاب الجنۃ الیوم سے فاکھون تک اور ھم وازواجھم سے متکئون تک اور لھم فیھا فاکھۃ سے یدعون تک۔

**بخت کشادن دختر :-** اگر بیٹی کے بخت نہ کھلتے ہوں۔ یعنی اس کے لئے اچھا رشتہ دستیاب نہ ہوتا ہو تو اس کے نام کے اعداد و آیات متبرکہ ذیل کے

اعداد باہم جمع کر کے ایک نقش مربع جفت بنا کر اس کے گلے میں ڈال دیں انشاءاللہ بخت کھل جائیں گے اور پیغام آئے گا۔ آیات یہ ہیں :-

**نقش یہ ہے**

٦٣٣

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٣٧ | ٦٦٤ | ٦٥٨ | ٦٥٢ |
| ٦٦٠ | ٦٥٠ | ٦٣٩ | ٦٦٢ |
| ٦٤٨ | ٦٥٤ | ٦٦٨ | ٦٤١ |
| ٦٦٦ | ٦٤٤ | ٦٤٣ | ٦٥٦ |

حصہ ٦٣٧ - کسر ٣

سبحان الذی خلق الازواج کلہا سے تا اعداد آیت ومن کل شیءٍ خلقنا زوجین۔

**خون معاف ہو :-** اگر ان آیات کو سات مرتبہ پڑھ کر اپنے منہ پر دم کر لے اور پھر حاکم کے روبرو ہو تو اگرچہ وہ ملزم قتل بھی کیوں نہ ہو حاکم کو اس پر رحم آجائے گا اور وہ اسے معاف کر دے گا۔ آیات معظم یہ ہیں :-

سلام قولا من رب رحیم سے ایھا المجرمون تک۔

**زبان بندی :-** اگر چغل خوروں کی زبان بندی منظور ہو تو اس آیت کو سات بار پڑھ کر ان لوگوں کے سر کے بالوں کو گرہ دے جو چغل خور ہوں اگر ان کی تعداد زیادہ ہو یا ان کے بال دستیاب نہ ہو سکیں تو نابالغ لڑکی سے سوت کتوا کر اسے نیلے میں رنگے مگر اس دھاگہ میں دشمنوں کی تعداد کے مطابق تاریں ہوں پس ہر شخص کے نام پر سات سات بار پڑھتے ہوئے تاگے میں سات گرہیں دے اس کے بعد یہ گنڈے کسی تاریک کنوئیں میں ڈال دیں انشاءاللہ ان کی زبانیں بند ہو جائیں گی۔ آیت مکرم یہ ہے :-

الیوم نختم علیٰ افواہہم وتکلمنا ایدیہم وتشہد ارجلہم بما کانوا یکسبون۔

**عداوت :-** اگر دشمن کی اذیت منظور ہو تو یہ آیت تین روز دھو کر پلائے اور اگر پلا نہ سکے تو کنکریاں جو کسی چوراہے کے ہوں دم کر کے دشمن کے گھر میں پھینک دے۔ انشاءاللہ دشمن ناکارہ یعنی اندھا یا لنگڑا ہو جائے گا آیت مجرب یہ ہے :-

ولو نشاء لطمسنا سے یبصرون تک اور ولو نشاء لمسخنٰہم سے لا یرجعون تک

**فتح بر کفار :-** اگر کسی وقت کفار مسلمانوں پر حملہ آور ہوں تو اس آیت کو کنکریوں پر دم کرکے کفار پر پھینکیں ان شاء اللہ شکست کھا کر بھاگ جائیں گے۔ آیت مکرم و معظم یہ ہے: واتخذوا من دون اللہ آلھۃ لعلھم ینصرون لا یستطیعون سے محضرون تک

**بہر محبت و عداوت :-** اگر کسی کو اپنی محبت میں سرشار کرنا ہو تو سات کنکری لاہوری نمک کی لے کر ان میں سے ہر ایک پر ایک ایک بار یہ آیت بہ تصور کامل بمعہ اسمائے طالب و مطلوب المحب فلاں بن فلاں پڑھ کر اس پر دم کرے اور آگ میں ڈال دے ان شاء اللہ بےحد محبت پیدا ہوگی۔ آیت یہ ہے:-

اولم یر الانسان انا خلقناہ من نطفۃ فاذا ھو خصیم مبین۔

لیکن اگر عداوت منظور ہو تو بجائے الفاظ محبت کے یہ کہے :- "البغض والعداوۃ فلاں بن فلاں" عداوت عظیم ہو جائے گی۔

**المحب :-** نمک کی سات کنکریاں لے کر اور ہر کنکری پر سات سات بار آیت ذیل پڑھ کر آگ میں ڈالیں مطلوب محبت میں بےچین و بیقرار ہوگا۔ آیت یہ ہے :- قال من یحی العظام وھی رمیم قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ وھو بکل خلق علیم۔

**المحب :-** بروز یکشنبہ سات عدد کنکر نمک لے اور ہر کنکری پر سات سات بار آیت ذیل پڑھ کر دم کرے پھر انہیں دریا یا کنوئیں میں ڈال دے اسی طرح سات یوم و گرنہ اکیس روز عمل میں لائیں۔ مطلوب تابع فرمان ہو جائے گا۔ کبھی عدول حکمی نہ کرے گا۔ آیت یہ ہے :- قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ وھو بکل خلق علیم ن الذی جعل لکم من الشجر الاخضر نارا فاذا انتم منہ توقدون۔

**درستی نسخہ کیمیا و شفائے بیمار :-** اگر مہوسی شروع سے آخر تک اس آیت کا ورد رکھے نسخہ کیمیا درست ہو علاوہ ازیں بیمار کو دم کرکے پلائے تو بفضل خدا صحت حاصل ہو۔ آیت معظم و مکرم یہ ہے :-

وضرب لنا مثلا ونسی خلقہ سے آخر سورت یعنی الیہ ترجعون تک۔

**دفیعہ موسیقی ملخ :-** چند کیڑے مٹھی میں لے کر سورہ یسین پڑھتے ہوئے آبادی

سے باہر کی طرف روانہ ہوں جہاں سورہ موصوف ختم ہو وہاں ڈال دیں۔ سب کیڑے از خود وہاں چلے جائیں گے ۔

# متعلقہ سبعہ سیّارات

عامل کے لئے سیارگان کے مزاج رنگ تذکیر و تانیث کے متعلق واقفیت نہایت لازمی ہے لہٰذا ذیل میں ایک جدول تحریر کی جاتی ہے اس سے واقفیت حاصل کریں:۔

| نام ستارہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر و مؤنث | مذکر | مذکر | مذکر | مذکر | مؤنث | خنثیٰ | مؤنث |
| رنگ | سیاہ | زرد | سرخ | طلائی | سپید | فیروزی | سبز |
| مزاج | خاکی | آتشی | آتشی | آتشی | بادی | بادی | آبی |
| مقام | فلک ہفتم | فلک ششم | فلک پنجم | فلک چہارم | فلک سوم | فلک دوم | فلک اول |
| عامل | شنبہ | پنجشنبہ | سہ شنبہ | یکشنبہ | جمعہ | چہار شنبہ | دوشنبہ |
| موکل | شرفائیل | روفائیل | روقائیل | ہمرائیل | شرفائیل | روفائیل | عطرائیل |
| حروف | ابجد | ہوز | طیکل | منسع | فصقر | ستثخ | ذضظغ |
| سعد و نحس | نحس اکبر | سعد اکبر | نحس اصغر | سعد | سعد اصغر | ممتزج | سعد و نحس |

# ساعات سیّارگان

بخوبی یاد رہے کہ اعمال میں ساعات سیارگان کو بڑا دخل ہے اس لئے کہ بعض سیارگان سعد ہیں اور بعض نحس۔ اسلئے ہر ایک کی خاصیت جداگانہ ہے اور ہر ایک ستارہ ایک وقت کا حاکم ہوتا ہے اسی وجہ سے عاملوں نے ہر نیک عمل کے لئے ساعت سیارۂ نیک اور ہر بد یعنے بغض و عداوت کے اعمال کے لئے ساعت سیارۂ نحس کی تاکید کی ہے۔

ساعت نکالنے کا طریقہ یہ ہے کہ دن کی ساعت معلوم کرنے کے لئے طلوع تا غروب آفتاب جتنی گھڑیوں کا دن ہو اسے بارہ ۱۲ پر تقسیم کریں ایک ساعت کا عرصہ نکل آئے گا

ایسا ہی رات کی ساعتوں کے لئے غروب تا طلوع کا عرصہ بارہ ۱۲ پر تقسیم کرنے سے رات کی ایک ساعت کا وقت نکل آئے گا۔ طلوع و غروب مقامی جنتری سے معلوم کریں اور یہ یاد رہے کہ ہر روز کی پہلی ساعت صاحب روز کی ہوتی ہے اس کے بعد باری دیگر سیارگان کی جیسا کہ روز شنبہ پہلی زحل بروز یکشنبہ آفتاب اور ایسے دوسرے دنوں کی جیسا کہ نقشہ ساعات ذیل سے ظاہر ہے۔ اب ذیل میں ایک جدول ساعات سیارگان معہ تاثرات تحریر کی جاتی ہے:۔

## نقشہ ساعات سیارگان روز

| ایام | پہلا گھنٹہ | دوسرا گھنٹہ | تیسرا گھنٹہ | چوتھا گھنٹہ | پانچواں گھنٹہ | چھٹا گھنٹہ | ساتواں گھنٹہ | آٹھواں گھنٹہ | نواں گھنٹہ | دسواں گھنٹہ | گیارہواں گھنٹہ | بارہواں گھنٹہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| | محبت کیلئے | برکت کیلئے | [illegible] کیلئے | [illegible] اعمال | محبت | شکار | [illegible] | دشمن بلائی دور | محبت | عداوت | صلح | قبول |
| یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| | محبت | منحوس | سفر کیلئے | منحوس | عداوت | بیمار پیدا | منحوس | جاہ و جلال | محبت | تسخیر جاہ | طلسم | نقصان |
| دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| | ثبت | سفر | نکاح | بیمار کرنا | حاجت | طلسم و نافذ | زبان بندی | برائے محبت | جدائی | محبت | عداوت | محبت |
| سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| | بغض | منحوس | نکاح | برکتی اعمال | منحوس | بیمار | محبت | عداوت | محبت | منحوس | سفر | بغض |
| چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| | قبول | نحس | [illegible] | اعمال خیر | عداوت | سفر | محبت | علاج کے لئے | عداوت | بادشاہ سے ملو | قبول | عداوت |
| پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| | قبول محبت | بیمار کرنا | محبت | محبت | [illegible] | سفر | عداوت | محبت | بادشاہ سے ملو | روا حاجت | محبت | نحس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| | نکاح | طلسم | نحس | [illegible] | محبت | حاجت | جاہ و جلال | محبت | [illegible] | جدائی | نحس | محبت |

# حروفِ تہجی اور ان کے منسوبات

تمام علوم مروّجہ اعمال و نقوش کے مدرج رواں حروفِ تہجی ہیں جو ابجد کے نام سے پکارے جاتے ہیں اور تعداد میں اٹھائیس ہیں ذیل میں بمعہ ان کی قیمت اور اعداد مقررہ کے تسہیل یادداشت کے لئے نظم میں تحریر کئے جاتے ہیں مبتدی کو اسے زبانی یاد کر لینا چاہیئے :-

## نظم حروفِ تہجی

یک الف بے دو سہ جیم و چہار دال و پنج ہے

واؤ شش زے ہفت حے ہشت است طوئے نہ عشر یے

کاف بست و لام سی و میم چہل پنجاہ نون

سین شصت و عین ہفتاد است وال ہشتاد فے

صاد نوّے قاف یکصد رے دو صد سہ صد شین

چار صد تے پنج صد ثے شش صد است بالغرض خے

ذال ہفصد ضاد ہشصد ظوئے را نہ صد بیان

یک ہزار بہ غین حاصل زیر سوائے حرف نے

**نکتہ :-** اعداد مقررہ حروفِ تہجی کے متعلق ایک بات قابلِ بیان ہے جس میں اکثر عاملین ٹھوکر کھا جاتے ہیں۔ یعنی وہ لوگ عام طور پر حرف پ کے لئے اعداد ب اور ٹ کے لئے اعداد ت اور چ کے لئے اعداد ج اور گ کے لئے حرف ک کے اعداد شمار کرتے ہیں حالانکہ گ کا معرب حرف ج ہے جیسے جوارش یا گوارش۔ شنگرف یا شنجرف۔ شلغم یا شلجم۔ جیلانی یا گیلانی مشہور الفاظ ہیں۔ اہلِ زبان شین کو لکھتے سنگر ہیں مگر پکارتے سنجر ہیں۔ ایسے ہی کتے کو لکھتے کلب ہیں مگر پکارتے جلب ہیں ایسے ہی پ کا معرب ف ہے جیسے پیروز فیروز، پیلبان، فیلبان وغیرہ وغیرہ۔ پس یہ نکتہ قابلِ یاد ہے اعمال میں ناکامی کی ایک خاص وجہ یہ بھی ہے کہ پرانی لکیر کے فقیر عامل ان حروف کے اعداد تعین کرنے میں ٹھوکر کھا جاتے ہیں انہیں یہ خیال نہیں ہے کہ یہ حروف سابق ابجد

# طبائع حروفِ تہجی

| طبائع | حروفِ متعلقہ | اختصار | جہت | مجموعہ اعداد | تاثیر |
|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | ا ہ ط م ف ش ذ | اہطمفشذ | یہ حروف مشرقی ہیں | ۱۱۳۵ | گرم |
| خاکی | ب و ی ن ص ت ض | بوینصتض | یہ حروف خاکی ہیں | ۱۳۵۸ | خشک |
| بادی | ج ز ک س ق ث ظ | جزکسقثظ | یہ حروف بادی ہیں | ۱۵۹۰ | سرد |
| آبی | د ح ل ع ر خ غ | دحلعرخغ | یہ حروف شمالی ہیں | ۱۹۱۲ | تر |

# خواصِ حروفِ تہجی

## شفاء الامراض

جدولِ بالا سے بخوبی ظاہر ہوا کہ اقسام حروف چار طرح پر ہیں یعنی آتشی (گرم) خاکی (خشک) بادی (سرد) اور آبی (تر) ان سے امراض جسمانی کے دفعیہ کی صورت یہ ہے کہ جہاں سرد امراض مثلاً نزلہ، زکام، کھانسی، نمونیہ وغیرہ ہو تو وہاں گرم حروف کو ان کی تعداد کے مطابق مقرر کرے اہطمفشذ کو جس کے اعداد ۱۱۳۵ ہیں۔ اتنی بار پڑھے تو سردی اور اس کے عائد کردہ امراض دور ہو جائیں۔ ایسے ہی خاکی حروف کے اعداد جو ۱۳۵۸ ہیں بلغمی امراض کے لئے اتنی تعداد میں پڑھیں تو شفا ہو۔ بادی حروف گرم امراض کے لئے ان کے اعداد ۱۵۹۰ کے مطابق پڑھیں تو گرم امراض کا دفعیہ ہو۔ اور جسم میں ٹھنڈک پڑ جائے۔ خشکی کے مرض کے لئے تر حروف (آبی) جن کی تعداد ۱۹۱۲ ہے۔ ان کے مطابق پڑھیں تو خشکی دور ہو۔ اور جسم پر تری پیدا ہو کر طبیعت کو سکون حاصل ہو۔ سو اگر اسبابِ مرض کی تشخیص ہو جائے تو تکلیف گرمی سے ہو خواہ سردی سے۔ رطوبت سے ہو خواہ یبوست سے بفضل اللہ ان حروف کی امداد سے بہت جلد اس مرض کا ازالہ ہو سکتا ہے

ان حروف میں قدرت نے تمام جہان کے راز پوشیدہ کر رکھے ہیں فقط سمجھ کی ضرورت ہے۔
یاد رہے کہ تمام اسماء کی روح حروف ہیں اور حروف کی روح ان کے اعداد ہیں
جو پتھر یا لکڑی میں آگ کی صورت ان میں پوشیدہ ہیں۔ پس ثابت ہوا کہ اعداد حروف سے
بالاتر درجے کے مالک ہیں۔ جواب طلب امور کے لئے مؤلف کتاب ہذا سے جوابی خط و
کتابت کریں۔

